يَا عَيْنَ فَيْضِ اللّٰهِ وَالْعِرْفَانِ

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں پُر کیف

# قصیدہ

از

حضرت مرزا غلام احمد قادیانی

مسیح موعود و مہدئ معہود علیہ السلام

اردو، انگریزی ترجمہ و مشکل الفاظ کی تشریح

نظارت اصلاح وارشاد مرکزیہ



حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام

# القصيدة

هذه القصيدة أنيقة رشيقة مملوّة من اللطائف الأدبية والفرائد العربيّة فى مدح سيدى وسيد الثقلين خاتم النبيين محمد الذى وصفه اللّٰه فى الكتاب المبين، اللهم صل وسلم عليه إلى يوم الدين. وليست هذه من قريحتى الجامدة، و فطنتى الخامدة، وما كانت رويتى الناضبة ضليع هذا المضمار، ومنبع تلك الأسرار، بل كلما قلت فهو من ربى الذى هو قرينى ومؤيدّى، الذى هو معى فى كل حينى، الذى يطعمنى ويسقينى وإذا ضللت فهو يهدينى، وإذا مرضت فهو يشفينى. ما كسبت شيئًا من مُلح الأدب ونوادره، ولكن جعلنى اللّٰه غالبًا على قادره. وهذه آية من ربّى لقوم يعلمون، وإنى أظهرتها وبيّنتها لعلّى أُجزى جزاء الشاكرين و لا أُلحق بالذين لا يشكرون.

ترجمہ: یہ قصیدہ نہایت عمدہ اور لطیف ہے اور یہ ادبی لطائف اور عربی زبان کے بے مثل قیمتی موتیوں سے بھرپور ہے۔ یہ میرے پیارے آقا، دو جہاں کے بادشاہ، خاتم النبین، سیدنا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں ہے جن کی اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تعریف فرمائی ہے۔ اے اللہ! قیامت تک ان پر درود بھیج اور سلامتی نازل فرما اور یہ قصیدہ میری جامد طبیعت اور بجھی ہوئی ذہانت سے نہیں ہے اور نہ ہی میرے یہ خشک خیالات اس میدان کے شہسوار ہیں اور نہ ہی ان اسرار کا منبع ہیں بلکہ وہ سب باتیں جو میں نے اس سلسلہ میں کی ہیں وہ میرے اس رب کی طرف سے ہیں جو میرا ساتھی اور میرا مؤید ہے (وہ مجھے قوت بخشنے والا ہے) جو ہر وقت میرے ساتھ ہے۔ وہی خدا ہے جو مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے اور جب میں راستہ سے بھٹک جاتا ہوں تو میری راہنمائی فرما کر مجھے منزلِ مقصود تک پہنچاتا ہے اور جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہ مجھے شفا بخشتا ہے اور میں نے اس قصیدہ میں ادب کے عمدہ اور دلچسپ کلمات اور اس کے عجیب وغریب، جدت اور ندرت رکھنے والے فصیح الفاظ بزورِ محنت حاصل نہیں کئے لیکن پھر بھی اللہ تعالیٰ نے مجھے قادر الکلام ادیبوں پر غلبہ بخشا ہے اور یہ میرے رب کی طرف سے علم رکھنے والی قوم کے لئے زبردست نشان ہے اور میں نے صرف اس لئے اس کا اظہار کیا ہے اور اسے بیان کیا ہے تاکہ میں شکر گزار لوگوں کی جزا پاؤں اور ان لوگوں میں شامل نہ کیا جاؤں جو شکر نہیں کرتے۔

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۵۹۰)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو اپنے آقا و مطاع حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے بے انتہاء محبت تھی۔ اس محبت کا اظہار آپؑ کی نظم و نثر میں چھلکتا دکھائی دیتا ہے۔ عشق رسول سے لبریز آپؑ کا منظوم کلام اردو، فارسی اور عربی زبان میں موجود ہے۔ قصیدہ یَا عَیْنَ فَیْضِ اللّٰہِ وَالْعِرْفَانِ عشق اور فدائیت کے جذبات سے لبریز ایسا کلام ہے جو حسن محمدی کا عکاس ہے۔ دربارِ رسالت میں پیش کیا جانے والا یہ نعتیہ قصیدہ عربی ادب کا بھی شاہکار ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو اپنے آقا و محبوب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے میں خدا کا چہرہ نظر آتا ہے۔ فیضان خداوندی اور رحمت ایزدی آپؐ کے ذریعہ زمین میں پھیلتی دکھائی دیتی ہے۔ صفات باری تعالیٰ کے مظہر اتم آپؐ ہیں۔ آپؐ خود بھی اپنے رب کے عاشق تھے اور آپ کے اصحاب بھی عشق الٰہی میں مخمور ہو گئے۔ آنحضور ﷺ کی قوتِ قدسیہ سے ان کی ادنیٰ حالتیں اعلیٰ ترین رفعتوں میں تبدیل ہو گئیں۔ شراب کے رسیا میکشی چھوڑ کر راتوں کی گریہ وزاری میں دعاؤں کی لذّت حاصل کرنے لگے۔ پشتوں کے بگڑے الٰہی رنگ پکڑ گئے اور صدیوں کے مردے نہ صرف زندہ ہوئے بلکہ آسمانِ روحانیت کے ستارے بن گئے۔ آنحضور ﷺ آفتاب ہدایت ہیں۔ آپؐ خوش خلق، معزز، صاحب جود و عطا، کریم اور سخی ہیں۔ فضیلت کی تمام صفات آپؐ میں بدرجہ اتم موجود ہیں۔ دربار الٰہی تک آپؐ کے ذریعہ سے رسائی ممکن ہے۔ آپؐ زندہ ہیں اور روحانی زندگی عطا کرنے والے ہیں۔

آنحضور ﷺ کی قوت قدسیہ کا یہ فیضان آج بھی جاری ہے اور قیامت تک جاری رہے گا۔ جو آپؐ سے محبت کرے گا خدا اُس سے محبت کرے گا۔ آنحضور ﷺ کی محبت حضرت مسیح موعودؑ کے رگ و ریشہ میں سرایت کر گئی تھی اور آپؑ کا ایک لحظہ بھی اپنے آقا و محبوب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی یاد سے خالی نہیں ہوتا اس کے باوجود آپؑ وفور شوق میں اپنے محبوب کا جسمانی قرب بھی چاہتے ہیں اور آرزومند ہیں کہ اے کاش مجھے طاقتِ پرواز ہوتی تو میں اُڑ کر اپنے محبوب آقاؐ کے پاس جا پہنچتا۔

زیر نظر قصیدہ میں اردو اور انگریزی ترجمہ کے علاوہ مشکل الفاظ کے معانی بھی شامل کئے گئے ہیں اسی طرح لغت اور قواعد کی رو سے الفاظ کی مزید وضاحت کر دی گئی ہے تاکہ مفہوم سمجھنے میں سہولت ہو۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کو جو محبت آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے تھی اللہ کرے کہ ہم سب اس محبت سے وافر حصہ پانے والے ہوں۔ آمین

خاکسار

سید ... احمد

ناظر اصلاح وارشاد مرکزیہ

1

# يَا عَيْنَ فَيْضِ اللّٰهِ وَ الْعِرْفَانِ
# يَسْعٰى اِلَيْكَ الْخَلْقُ كَالظَّمْآنِ

**اے اللہ کے فیض اور عرفان کے چشمے! مخلوق آپؐ کی طرف پیاسے کی طرح دوڑ رہی ہے۔**

**O (you who are) the Fountain of Allah's munificence, and perfect understanding of Allah,**
**People rush towards you, thirstily.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| يَا | اے | حرف نداء، مخاطب کرنے کے لئے |
| عَيْنَ | چشمہ، منبع | اسم، واحد مؤنث، عَيْنٌ کی جمع أَعْيُنٌ اور عُيُوْنٌ ہے |
| فَيْضِ | فیض، فیضان، خیر و برکت، بکثرت عطائیں | فَيْضٌ : مصدر، مصدر بمعنی اسم |
| عِرْفَانِ | عرفان، معرفت، آگہی، پہچان | عِرْفَانٌ: مصدر۔ کسی چیز کا علم حاصل کرنا (المنجد) |
| يَسْعٰى | وہ دوڑتا ہے، کوشش کرتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |
| إِلَيْكَ (إِلٰى + كَ) | تیری طرف، تیری جانب<br>إِلٰى : طرف كَ : تیری | إِلٰى: حرف جر<br>كَ: ضمیر متصل مجرور مذکر مخاطب |
| الخَلْقُ | مخلوق، خلقت | خَلْقٌ : مصدر |
| كَالظَّمْآنِ (كَ + الظَّمْآنِ) | پیاسے کی طرح<br>كَ : طرح الظَّمْآنُ : پیاسا، تشنہ لب | ظَمْآنٌ فَعْلَانَ کے وزن پر صفت مشبہ<br>پیاسا جسے شدت کی پیاس لگی ہو (لسان العرب) |

2

# يَا بَحْرَ فَضْلِ الْمُنْعِمِ الْمَنَّانِ
# تَهْوِیْ إِلَيْكَ الزُّمُرُ بِالْكِيْزَانِ

**اے انعام واحسان کرنے والے خدا کے فضل کے سمندر! لوگوں کے گروہ کوزے لئے آپؐ کی طرف دیوانہ وار چلے آرہے ہیں۔**

**O (you who are) the Ocean of God's grace - Who is the Bestower of Favours, exceedingly Beneficent,**
**Hordes of (thirsty) people hurry towards you holding their bowls (in hand).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| بَحْرَ | سمندر | اسم واحد مذکر، بَحْرَ کی جمع أَبْحُرٌ، بُحُوْرٌ اور بِحَارٌ ہے، سمندر چاہے نمکین ہو یا میٹھا اور یہ البَرُّ (خشکی) کا متضاد ہے۔ (لسان) |
| فَضْلِ | فضل، کرم، بھلائی | فَضْلٌ: مصدر |
| المُنْعِمِ | انعام کرنے والا، نعمتیں عطا کرنے والا | مُنْعِمٌ: اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| اَلْمَنَّانِ | بہت زیادہ احسان کرنے والا | مَنَّانٌ: اسم مبالغہ۔ مادہ (م ن ن) ہے |
| تَهْوِيْ | لپکتے ہیں، دیوانہ وار بھاگ رہے ہیں | فعل مضارع واحد مؤنث۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| الزُّمُرُ | گروہ، جماعتیں، مجموعے | زُمْرَةٌ کی جمع الزُّمَرُ ہے<br>ضرورت شعری (علم عروض) کی وجہ سے شعر میں الزُّمُرُ ہے |
| بِالْكِيْزَانِ<br>(بِ+الْكِيْزَانِ) | کوزوں کے ساتھ<br>بِ: ساتھ اَلْكِيْزَانُ: کوزے، کٹورے، آبخورے، پانی پینے کا مٹی کا برتن | بِ: حرف جر<br>كُوزٌ کی جمع كِيزَانٌ (كَازَ يَكُوزُ كَوزًا) (نَصَرَيَنْصُرُ) |

## 3

## يَاشَمْسَ مُلْكِ الْحُسْنِ وَالْإِحْسَانِ
## نَوَّرْتَ وَجْهَ الْبَرِّ وَالْعُمْرَانِ

**اے حسن واحسان کے ملک کے آفتاب! آپؐ نے بیابانوں اور آبادیوں کے چہرے کو منور کر دیا ہے۔**

**O (you who are) the Sun of the (spiritual) Kingdom of Beauty and Grace! You have (spiritually) illuminated (the inhabitants of) the deserts as well as the cities.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| شَمْسَ | سورج، آفتاب | شَمْسٌ : اسم (مؤنث جیسے هٰذِهٖ شَمْسٌ) |
| مُلْكِ | ملک، سلطنت، بادشاہت | مُلْكٌ : اسم (مذکر و مؤنث) |
| الْحُسْنِ | خوبصورتی، خوبی | حُسْنٌ : اسم۔ اس کی جمع مَحَاسِنُ ہے |
| الْإِحْسَانِ | احسان کرنا، نیکی کرنا، حسن معاملگی اختیار کرنا | اِحْسَانٌ : مصدر۔ (بابِ اِفْعَالٌ)<br>مثال: وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا (البقرة :84) |
| نَوَّرْتَ | تو نے روشن کر دیا | فعل ماضی واحد مذکر حاضر۔ (تَفْعِيْلٌ) |
| وَجْهَ | چہرہ | اسم۔ اس کی جمع وُجُوْهٌ ہے |
| البَرِّ | خشکی، جنگل بیابان | اسم۔ مادہ (ب ر ر) |
| عُمْرَانِ | آبادیاں، رہائشی علاقے | عُمْرَانٌ: اسم اور مصدر ہے |

4

# قَوْمٌ رَأَوْكَ وَ أُمَّةٌ قَدْ أُخْبِرَتْ
# مِنْ ذٰلِكَ الْبَدْرِ الَّذِیْ أَصْبَانِیْ

**ایک قوم نے آپؐ کو دیکھا اور دوسری کو اس ماہِ کامل کے بارے میں خبر دی گئی جس نے مجھے (اپنا) گرویدہ بنالیا ہے۔**

**A (group of) people (was fortunate that they) saw you, while others simply heard about you:**
**The (enchantingly beautiful) Full Moon which has cast a spell over me.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| قَوْمٌ | ایک قوم | قَوْمٌ: اسمِ جمع |
| رَأَوْكَ<br>(رَأَوْا+كَ) | انہوں نے آپ کو دیکھا<br>رَأَوْا: انہوں نے دیکھا كَ: آپ کو | رَأَوْا: فعل ماضی جمع مذکر غائب كَ: ضمیر متصل منصوب<br>(رَأَوْا یا اس طرح کے جمع کے صیغوں کو جب ضمیر کے ساتھ ملا کر لکھتے ہیں تو واو الجمع کے بعد کا الف نہیں لکھا جاتا) |
| أُمَّةٌ | ایک جماعت، گروہ، لوگ | اسم۔ اس کی جمع أُمَمٌ ہے |
| قَدْ | بے شک | حرف تحقیق جو تاکید کے لئے آتا ہے |
| أُخْبِرَتْ | اُسے خبر دی گئی | فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب |
| مِنْ ذٰلِكَ | اس سے | مِنْ: حرف جر ذٰلِكَ: اسم اشارہ دور کیلئے واحد مذکر |
| بَدْرِ | چودھویں رات کا چاند، پورا چاند، ماہِ کامل | اسم۔ اس کی جمع بُدُوْرٌ ہے |
| أَصْبَانِیْ<br>(أَصْبٰی+نِیْ) | اس نے مجھے (اپنا) گرویدہ بنالیا ہے<br>أَصْبٰی: اس نے گرویدہ بنالیا ہے نِیْ: مجھے | صَبَا یَصْبُو سے (اِفْعَالٌ) أَصْبٰی یُصْبِیْ<br>نِیْ: ضمیر متصل منصوب |

5

# يَبْكُوْنَ مِنْ ذِكْرِ الْجَمَالِ صَبَابَةً
# وَ تَأَلُّمًا مِّنْ لَّوْعَةِ الْهِجْرَانِ

**وہ آپؐ کے حسن کی یاد میں بوجہ عشق کے (بھی) روتے ہیں اور جدائی کی جلن کے دکھ اٹھانے سے بھی۔**

**Inspired by (your) love (O Holy Prophet), people tearfully recall your beauty,**
**And their aching hearts are afire, due to being distant from you.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| يَبْكُوْنَ | وہ روتے ہیں، وہ آنسو بہاتے ہیں | فعل مضارع جمع مذکر غائب۔ مادہ (ب ك ی) باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| ذِكْرِ | ذکر، یاد | ذِكْرٌ : مصدر۔ اسم۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| الجَمَالِ | خوبصورتی، حسن و جمال | جَمَالٌ : اسم۔ ظاہری (خَلقی) اور عمل کی خوبصورتی کو جمال کہتے ہیں (لسان العرب) |
| صَبَابَةً | اشتیاق سے، فریفتہ ہو کر | مصدر / اسم باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) مفعول لہ منصوب |
| تَأَلُّمًا | دکھ، تکلیف، درد (کے ساتھ) | مصدر (باب تَفَعُّلٌ) مفعول لہ منصوب |
| لَّوْعَةِ | جلن، تڑپ | لَّوْعَةٌ مصدر بمعنی اسم / مصدر۔ دل کی درد اور جلن اور تڑپ جو محبت اور غم کی وجہ سے ہو (لسان العرب) |
| الهِجْرَانِ | جدائی، فراق، دُوری | هَجَرَ يَهْجُرُ سے هَجْرًا وَ هِجْرَانًا مصدر ہے |

6

## وَ أَرَى الْقُلُوْبَ لَدَى الْحَنَاجِرِ كُرْبَةً
## وَ أَرَى الْغُرُوْبَ تُسِيْلُهَا الْعَيْنَانِ

**اور میں دیکھتا ہوں کہ دل بیقراری سے گلے تک آگئے ہیں اور میں دیکھتا ہوں آنکھیں آنسو بہا رہی ہیں۔**

**I see that (their) hearts (are beating) in (such) anxiety (as if they) have reached their throats,**
**And I see that (their grieving) eyes shed tears.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| أَرَى | میں دیکھتا ہوں | فعل مضارع واحد متکلم۔ باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |
| الْقُلُوْب | دل | قَلْبٌ کی جمع |
| لَدَى | پاس، قریب، نزدیک | ظرف مکان |
| حَنَاجِرِ | حلق، گلے | حَنْجَرَةٌ کی جمع ہے یعنی حلق یا گلہ |
| كُرْبَةً | بے قراری، بے چینی، کرب والم (سے) | مصدر / اسم۔ جان لیوا حزن والم اور بے قراری (لسان)<br>مفعول لہ منصوب |
| غُرُوْب | آنسو، آنکھ کا پانی | غَرْبٌ کی جمع۔ ایسے آنسو جو مسلسل بہتے رہیں |
| تُسِيْلُ | (آنکھیں آنسو) بہاتی ہیں | فعل مضارع واحد مؤنث غائب۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| العَيْنَانِ | دونوں آنکھیں، نیناں | عَيْنٌ سے تثنیہ |

# يَا مَنْ غَدَا فِى نُوْرِهٖ وَ ضِيَائِهٖ
# كَالنَّيِّرَيْنِ وَ نَوَّرَ الْمَلَوَانِ

**اے وہ ہستی جو اپنے نور اور روشنی میں مہر وماہ کی طرح ہو گئی ہے اور رات اور دن منور ہو گئے ہیں۔**

**O you whose Divine Light and luminescence has rendered him like**
**The twin luminaries --- the Sun and the Moon --- lighting up day as well as night.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| غَدَا | وہ ہو گیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب |
| نُورِهٖ (نُوْرِ+هٖ) | اس کا نور، اس کی روشنی<br>نُوْرٌ: نور، روشنی هٖ: اس کی | اسم۔ اس کی جمع اَنْوَارٌ ہے |
| ضِيَائِهٖ (ضِيَاء+هٖ) | اس کی روشنی<br>ضِيَاءٌ: روشنی هٖ: اس کی | اسم۔ اصل مادہ (ض و ء) |
| كَالنَّيِّرَيْنِ (كَ +النَّيِّرَيْنِ) | سورج اور چاند کی طرح، مہر وماہ کی طرح<br>كَ: کی طرح، مانند النَّيِّرَيْنِ: سورج اور چاند | ك: حرف تشبیہ۔ نَيِّرٌ: روشن کرنے والا۔ نَيِّران (تثنیہ) دو روشن کرنے والے۔ مراد سورج اور چاند |
| نَوَّرَ | اس نے روشن کیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ (باب تَفْعِيْلٌ) |
| اَلْمَلَوَانِ | رات اور دن، صبح وشام | اَلْمَلَا: زمانہ میں سے وقت۔ اس کا مَلَوَانِ تثنیہ ہے جو رات اور دن دونوں پر اطلاق پاتا ہے۔ |

8

# يَا بَدْرَنَا يَا اٰيَةَ الرَّحْمٰنِ
# أَهْدَى الْهُدَاةِ وَ أَشْجَعَ الشُّجْعَانِ

**اے ہمارے کامل چاند! اے رحمٰن خدا کے نشان! سب راہنماؤں سے بڑھ کر راہنمائی کرنے والے اور سب بہادروں سے بڑھ کر بہادری کے جوہر دکھانے والے۔**

**O our Full Moon, O Sign of the Gracious God!**
**O (you who are) the Greatest (spiritual) Guide, the Bravest among the brave.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| بَدْرَنَا (بَدْرَ+ نَا) | ہمارے ماہِ تمام، ہمارے چودھویں کے چاند<br>بَدْرٌ: چودھویں کا چاند، ماہ تمام نَا: ہمارے | بَدْرٌ: اسم واحد مذکر جمع (بُدُوْرٌ)<br>نَا : ضمیر متصل مجرور |
| اٰيَةَ | نشان، علامت، معجزہ | اسم۔ اس کی جمع آیٌ اور آیاتٌ ہے۔ مادہ (ء و ی) |
| أَهْدَى | سب سے بڑھ کر ہدایت دینے والا، راہنمائی کرنے والا | اسم تفضیل |
| الهُدَاةِ | راہنمائی کرنے والے | الهَادِىْ کی جمع ۔ الھادی اسم منقوص جس کے حروف اصلیہ میں آخری حرف "ی" ہے۔ جب اسم منقوص الف لام کے بغیر آئے تو اس کی آخری "ی" گر جاتی ہے اور ماقبل حرف پر تنوینِ کسرہ آتی ہے جیسے الھادی سے ھادٍ، الکافی سے کافٍ |
| أَشْجَعُ | سب سے بڑھ کر بہادر، جرات مند | اسم تفضیل بروزن أَفْعَلُ |
| الشُجْعَانِ | بہادر لوگ، حوصلہ رکھنے والے | شُجْعَانٌ شُجَاعٌ کی جمع ہے |

9

# إِنِّىٓ أَرَى فِى وَجْهِكَ الْمُتَهَلِّلِ
# شَأْنًا يَّفُوْقُ شَمَائِلَ الْاِنْسَانِ

**یقیناً میں آپؐ کے درخشاں چہرے میں ایک ایسی شان دیکھ رہا ہوں جو انسانی خصائل پر فوقیت رکھتی ہے۔**

**I certainly see such glory in your sparkling face,**
**Which transcends all (known) human attributes.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| إِنِّىٓ (إِنَّ+نِىْ) | یقیناً میں<br>إِنَّ: یقیناً نِی: میں | إِنَّ حرف مشبہ بالفعل جو تاکید کا مفہوم پیدا کرتا ہے۔ |
| أَرَى | میں دیکھتا ہوں | فعل مضارع واحد متکلم۔ باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |
| فِى وَجْهِكَ (فِى+وَجْهِ+كَ) | تیرے چہرے میں<br>فِى: میں وَجْهٌ: چہرہ كَ: تیرا | فِى: حرف جر وَجْهٌ: اسم واحد مذکر<br>كَ: ضمیر متصل مجرور |
| المُتَهَلِّلِ | درخشاں، چمک دار | مُتَهَلِّلٌ: اسم فاعل (باب تَفَعُّلٌ) |
| شَأْنًا | شان، مقام، مرتبہ | شَأْنٌ: اسم واحد مذکر۔ اس کی جمع شُئُوْنٌ |
| يَّفُوْقُ | وہ فوقیت رکھتا ہے، غالب آتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| شَمَائِلَ | شمائل، عادات و خصائل، خوبیاں، طبیعت | شَمَائِلُ الشِّمَالُ اور اَلشَّمِيْلَةُ کی جمع (المنجد): طبیعت، شَمَائِلَ سے مراد انسان کی طبیعت یا اس کا خلق (لسان العرب) |

# 10

## وَقَدِ اقْتَفَاكَ أُولُوالنُّهٰى وَبِصِدْقِهِمْ
## وَ دَعُوْا تَذَكُّرَ مَعْهَدِ الْأَوْطَانِ

**دانشمندوں نے پیروی کے لئے تجھے منتخب کرلیا اور اپنے صدق کی وجہ سے**
**انہوں نے اپنے وطنوں کی یاد گاروں کی یاد کو بھی ترک کردیا۔**

**The wise, no doubt, selected you (to submit themselves) and it was due to their true sincerity that**
**They effaced even the memory of whatever reminded (them) of their homelands.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| اِقْتَفَاكَ (اِقْتَفٰی + كَ) | تیری پیروی کی، تیرے قدموں کے نشان پر چلا<br>اِقْتَفٰی: اس نے پیروی کی كَ: تیری | اِقْتَفٰی: فعل ماضی واحد مذکر غائب (باب اِفْتِعَالٌ)<br>ك: ضمیر متصل منصوب |
| أُولُو النُّهٰی (أُولُو+ النُّهٰی) | دانشمند، عقل والے<br>أُولُو: والے النُّهٰی: عقل (جمع) | أُولُو: اسم (جمع) ذو کے مفہوم میں آتا ہے یعنی والے<br>النُّهٰی: نُّهْيَةٌ کی جمع ہے |
| بِصِدْقِهِمْ (بِ+صِدْقِ+هِمْ) | ان کا صدق<br>بِ: ساتھ صِدْقٌ: صدق، سچائی هِمْ: اُنکی | صِدْقٌ: اسم، واحد مذکر<br>هِمْ: ضمیر متصل مجرور |
| وَدَعُوْا | انہوں نے ترک کیا، چھوڑ دیا | فعل ماضی جمع مذکر غائب مادہ (و د ع) باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |
| تَذَكُّرَ | یاد | مصدر۔ (باب تَفَعُّلٌ) |
| مَعْهَدِ | وہ جگہ جہاں ایک عہد گذارا گیا ہو یا جس سے کچھ یادیں وابستہ ہوں، جہاں لوگ آتے جاتے ہوں | ظرف مکان اس کی جمع مَعَاهِدُ ہے<br>مراد یادگاریں، زیارت گاہیں، گھر وغیرہ |
| أَوْطَانِ | وطنوں، ممالک | أَوْطَانٌ وَطَنٌ کی جمع ہے |

11

قَدْ اٰثَرُوْكَ وَ فَارَقُوْا أَحْبَابَهُمْ

وَ تَبَاعَدُوْا مِنْ حَلْقَةِ الْاِخْوَانِ

بے شک انہوں نے تجھے مقدم کر لیا اور اپنے دوستوں کو چھوڑ دیا اور اپنے

بھائیوں کے دائرہ سے دور ہو گئے۔

**Indeed they preferred you (O Holy Prophet) over everyone else, and gave up their (cherished) friends**
**And they distanced themselves from their circle of fraternity.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| اٰثَرُوْا : فعل ماضی جمع مذکر غائب (باب اِفْعَالٌ)<br>كَ: ضمیر متصل منصوب | انہوں نے تجھے ترجیح دی، مقدم کر لیا<br>اٰثَرُوْا : انہوں نے ترجیح دی كَ: تجھے | اٰثَرُوْكَ<br>(اٰثَرُوْا+كَ) |
| فعل ماضی جمع مذکر غائب (باب مُفَاعَلَةٌ) | وہ جدا ہو گئے، انہوں نے چھوڑ دیا | فَارَقُوْا |
| أَحْبَابٌ: اسم، جمع مذکر: حِبٌّ کی جمع<br>هُمْ : ضمیر متصل مجرور | اپنے دوست، اپنے پیاروں کو<br>أَحْبَابٌ: دوست هُمْ : اپنے | أَحْبَابَهُم<br>(أَحْبَاب+هُمْ) |
| فعل ماضی جمع مذکر غائب (باب تَفَاعُلٌ) | وہ دور ہو گئے | تَبَاعَدُوْا |
| حَلْقَةٌ: اسم واحد مؤنث۔ اس کی جمع حَلَقٌ اور حَلَقَاتٌ ہے | حلقہ، مجلس | حَلْقَةِ |
| اس کی واحد الأخ۔ اس سے تثنیہ أَخَوَانِ اور جمع إِخْوَةٌ إِخْوَانٌ، أُخْوَانٌ، اور آخَاءٌ آتی ہے۔ | بھائیوں (جمع) | الْإِخْوَانِ |

# قَدْ وَدَّعُوْا أَهْوَاءَهُمْ وَ نُفُوْسَهُمْ
# وَ تَبَرَّؤُوْا مِنْ كُلِّ نَشْبٍ فَانٍ

انہوں نے اپنی خواہشوں اور نفسوں کو یکسر چھوڑ دیا اور ہر ایک فانی مال و منال سے بیزار ہو گئے۔

**No doubt, they abandoned their worldly desires and their self-indulgence**
**And they became averse to all transitory material wealth.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| وَدَّعُوْا | انہوں نے ترک کیا، الوداع کہہ دیا | فعل ماضی جمع مذکر غائب (باب تَفْعِيْلٌ) |
| أَهْوَاءَهُمْ (أَهْوَاءَ + هُمْ) | انکی خواہشات<br>أَهْوَاءَ : خواہشات هُمْ : انکی | أَهْوَاءٌ : اسم، جمع مؤنث (هَوًى کی جمع)<br>هُمْ : ضمیر متصل مجرور |
| نُفُوْسَهُمْ (نُفُوْسَ + هُمْ) | ان کے نفس<br>نُفُوْسٌ :نفس هُمْ : ان کے | نُفُوْسٌ : اسم جمع مؤنث (نَفْسٌ کی جمع)<br>هُمْ : ضمیر متصل مجرور |
| تَبَرَّؤُوْا | وہ بیزار ہوئے | فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ (باب تَفَعُّلٌ) |
| كُلِّ | سب، ہر ایک | اسم۔ استغراق اور عموم کے مفہوم میں آتا ہے یعنی سب کچھ تمام |
| نَشْبٍ | مال و منال | نَشَبٌ : ہر قسم کا مال یعنی مویشی، روپیہ، زمین، مکان وغیرہ (المنجد)<br>ضرورت شعری کی وجہ سے شعر میں نَشْبٍ ہے |
| فَانٍ | فانی، مٹ جانے والا، فنا ہونے والا | اسم فاعل (الفانی) باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |

13

# ظَهَرَتْ عَلَيْهِمْ بَيِّنَاتُ رَسُوْلِهِمْ
# فَتَمَزَّقَ الْأَهْوَاءُ كَالْأَوْثَانِ

**ان پر اپنے رسولؐ کے روشن دلائل ظاہر ہوئے تو (ان کی) نفسانی خواہشیں بتوں کی طرح ٹکڑے ٹکڑے ہو گئیں۔**

**The clear arguments (and signs) from their (Holy) Prophet became manifest for them
So, the idols of their selfish desires were (completely) smashed.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| فعل ماضی واحد مؤنث غائب | ظاہر ہوئی، عیاں ہوئی | ظَهَرَتْ |
| بَيِّنَةٌ کی جمع | کھلی کھلی نشانیاں، دلائل، براہین | بَيِّنَاتُ |
| فَ: ف سببیہ<br>تَمَزَّقَ: فعل ماضی واحد مذکر غائب (باب تَفَعُّلٌ) | پس ٹکڑے ٹکڑے ہوئیں، چورا چورا ہوئیں<br>فَ: پس تَمَزَّقَ: ٹکڑے ٹکڑے ہوئیں | فَتَمَزَّقَ<br>(فَ + تَمَزَّقَ) |
| هَوًى (اَلْهَوٰى) کی جمع | نفسانی خواہشیں، آرزوئیں | الأَهْوَاءُ |
| كَ: حرف تشبیہ<br>أَوْثَانٌ: اسم۔ وَثَنٌ کی جمع | بُت (جمع)، صنم، پتھر کے بت<br>كَ: کی طرح الأَوْثَانُ: بُت (جمع) | كَالأَوْثَانِ<br>(كَ+الأَوْثَانِ) |

# فِی وَقْتِ تَزْوِیْقِ اللَّیَالِیْ نُوِّرُوْا
# وَاللّٰہُ نَجَّاھُمْ مِّنَ الطُّوْفَانِ

## وہ راتوں کی تاریکی کے وقت منور کیے گئے اور اللہ تعالیٰ نے انہیں طوفان سے نجات دے دی۔

**They became (spiritually) lit up (by the Sun of Truth) at the time of darkness (of sin and vices)**
**And Allah (due to His grace) delivered them safely from this flood (of sin and vices).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| وَقْتِ | وقت، زمانہ | اسم واحد مذکر اس کی جمع اَوْقَاتٌ ہے |
| تَزْوِیْق | تاریکی، اندھیرا | تَزْوِیْقٌ: مصدر (باب تَفْعِیْلٌ) |
| اللَّیَالِی | راتیں، شب (جمع) | لَیلٌ اور لَیلَۃٌ کی جمع |
| نُوِّرُوْا | انہیں منور کیا گیا، روشن کیا گیا | فعل ماضی مجہول جمع مذکر غائب (باب تَفْعِیْلٌ) |
| نَجَّاھُمْ (نَجّٰی+ھُمْ) | اُس نے اُنہیں نجات دی<br>نَجّٰی: اس نے نجات دی ھُمْ: انہیں | فعل ماضی واحد مذکر غائب (باب تَفْعِیْلٌ) |
| الطُّوْفَانِ | طوفان، طغیانی، موت | الطوفان: الموتُ (لسان العرب زیر لفظ طوف) |

## قَدْ هَاضَهُمْ ظُلْمُ الْاُنَاسِ وَضَيْمُهُمْ

## فَتَثَبَّتُوْا بِعِنَا يَةِ الْمَنَّانِ

**بے شک لوگوں کے ظلم و ستم نے انہیں چور چور کر دیا۔ پھر بھی خدائے منان کی عنایت سے وہ ثابت قدم رہے۔**

**No doubt, they were crushed by the persecution and tyranny of their opponents**
**Nevertheless, they endured steadfastly by the grace of the Gracious God.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| هَاضَهُمْ (هَاضَ+هُمْ) | انہیں چورا چورا کیا، ٹکڑے ٹکڑے کیا<br>هَاضَ: اس نے چورا چورا کیا هُمْ: ان کو | فعل ماضی واحد مذکر غائب باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ)<br>هُمْ: ضمیر متصل مجرور |
| الأُنَاسِ | لوگوں | أُنَاسٌ نَاسٌ کی جمع ہے |
| ضَيْمُهُمْ (ضَيْمُ +هُمْ) | انکے ظلم و ستم، حق تلفی<br>ضَيْمٌ: ظلم و ستم هُمْ: انکے | ضَيْمٌ: اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع ضُيُوْمٌ ہے<br>هُمْ: ضمیر متصل مجرور |
| فَتَثَبَّتُوْا (فَ+تَثَبَّتُوْا) | پس وہ ثابت قدم رہے، ڈٹے رہے، جمے رہے<br>فَ: پس تَثَبَّتُوْا: وہ ثابت قدم رہے | فَ: حرف عطف<br>تَثَبَّتُوْا فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ (باب تَفَعُّلٌ) |
| بِعِنَايَةِ (بِ +عِنَايَةِ) | مہربانی، عنایت سے، نگہبانی سے<br>بِ: سے عِنَايَةٌ: عنایت | بِ: حرف جر<br>عِنَايَةٌ: مصدر مادہ (ع ن ی) باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| المَنَّانِ | بہت احسان کرنے والا، خدائے منان | اصل مادہ (م ن ن) سے اسم مبالغہ |

# نَهَبَ اللِّئَامُ نُشُوْبَهُمْ وَعَقَارَهُمْ

# فَتَهَلَّلُوْا بِجَوَاهِرِ الْفُرْقَانِ

## کمینے لوگوں نے ان کے مال اور جائیداد کو لوٹ لیا مگر اس کے عوض قرآن کے جواہرات پاکر ان کے چہرے چمک اٹھے۔

**The mean-spirited people robbed their valuables, and ravaged their homes But (due to the spiritual wealth they acquired) their faces glowed from the (sparkling) pearls of the Holy Quran.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| فعل ماضی واحد مذکر غائب | اس نے چھینا، لوٹا | نَهَبَ |
| لَئِيْمٌ کی جمع۔ صفت مشبہ | لئیم لوگ، رذیل اور گھٹیا لوگ، حقیر، کمینے | اَللِّئَامُ |
| نَشَبٌ کی جمع، نشوبٌ مصدر بھی ہے جس میں تعلق اور رشتہ داری وغیرہ کا مفہوم ہے | انکا مال و دولت<br>نُشُوْبٌ: مال و دولت هُمْ: انکا | نُشُوْبَهُمْ<br>(نُشُوْب +هُمْ) |
| عَقَارٌ: اسم واحد مذکر، اس کی جمع عَقَارَاتٌ ہے | انکی جائیداد، گھر وغیرہ<br>عَقَارٌ: جائیداد هُمْ: انکی | عَقَارَ هُمْ<br>(عَقَارَ +هُمْ) |
| فَ: عاطفہ<br>تَهَلَّلُوْا: فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ (باب تَفَعُّلٌ) | وہ چمکے دمکے، ان کے چہرہ پر خوشی کے آثار ظاہر ہوئے<br>فَ: پس تَهَلَّلُوْا: وہ چمکے دمکے | فَتَهَلَّلُوْا<br>(فَ+تَهَلَّلُوْا) |
| جَوْهَرٌ کی جمع | جواہرات، قیمتی زیورات، موتی | جَوَاهِر |
| حق و باطل میں فرق کرنے والا | فرقان، قرآن مجید | الفُرْقَانِ |

17

## كَسَحُوْا بُيُوْتَ نُفُوْسِهِمْ وَتَبَادَرُوْا
## لِتَمَتُّعِ الْإِيْقَانِ وَ الْإِيْمَانِ

**انھوں نے اپنے نفس کے گھروں کو خوب صاف کیا اور یقین و ایمان کی دولت سے فائدہ اٹھانے کے لئے آگے بڑھے۔**

**They cleansed their hearts thoroughly (of all sins) and eagerly advanced To benefit from (the wealth of) firm belief and faith.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| كَسَحُوا | انھوں نے خوب صاف کیا | فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ باب (فَتَحَ يَفْتَحُ) |
| بُيُوْتَ | گھروں | بُيُوتٌ بَيْتٌ کی جمع ہے |
| نُفُوْسِهِمْ (نُفُوْسِ + هِمْ) | ان کے نفس<br>نُفُوْسِ: نفس کی جمع هِمْ: ان کے | نُفُوسٌ نَفْسٌ کی جمع ہے<br>هِمْ: ضمیر متصل مجرور |
| تَبَادَرُوْا | انھوں نے جلدی کی | فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ (باب تَفَاعُلٌ) |
| لِتَمَتُّعِ (لِ + تَمَتُّعِ) | فائدہ اٹھانے کے لئے<br>لِ: کے لئے تَمَتُّعٌ: فائدہ اٹھانا | لِ: حرف جر<br>تَمَتُّعٌ: مصدر مادہ (م ت ع) ۔ (باب تَفَعُّلٌ) |
| الإِيْقَانِ | یقین | إِيْقَانٌ: مصدر۔ مادہ (ي ق ن) ۔ (باب إِفْعَالٌ) |

18

# قَامُوْا بِاِقْدَامِ الرَّسُوْلِ بِغَزْوِهِمْ
# كَالْعَاشِقِ الْمَشْغُوْفِ فِى الْمَيْدَانِ

**وہ رسول کریمؐ کی پیش قدمی پر اپنی جنگ میں ایک فریفتہ عاشق کی طرح میدان میں ڈٹ گئے۔**

**They marched on, in their battles, following the advancing stride of the Holy Prophet**
**(And threw themselves) in the battlefield, like those (who are) driven, and inspired, by love.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| قَامُوْا | وہ کھڑے ہوئے | فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ باب (نَصَرَیَنْصُرُ) مادہ (ق و م) |
| إِقْدَامِ | پیش قدمی، آگے بڑھنا | إِقْدَامٌ: مصدر (باب اِفْعَالٌ) |
| بِغَزْوِهِمْ (بِ+ غَزْوِ+هِمْ) | اپنی جنگ میں بِ: میں غَزْوٌ: جنگ هِمْ: ان کی | بِ: حرف جر غَزْوٌ: مصدر اس سے اسم غَزَاۃٌ ہے جس کی جمع غَزَوَاتٌ ہے هِمْ: ضمیر متصل مجرور |
| كَالْعَاشِقِ (كَ+الْعَاشِقِ) | عاشق کی طرح كَ: کی طرح الْعَاشِقُ: عاشق، فریفتہ | كَ: حرف جر تشبیہ کے لئے آتا ہے الْعَاشِقُ: اسم فاعل |
| الْمَشْغُوْف | محبت میں مخمور، جس کو شغف ہو | الْمَشْغُوْفُ: اسم مفعول |
| الْمَيْدَان | میدان، میدان جنگ مراد ہے | اسم، واحد مذکر |

19

# فَدَمُ الرِّجَالِ لِصِدْقِهِمْ فِیْ حُبِّهِمْ
# تَحْتَ السُّیُوْفِ أُرِیْقَ کَالْقُرْبَانِ

**سواُن جوانمردوں کا خون محبت میں ثابت قدمی کی وجہ سے تلواروں کے نیچے قربانی کے جانوروں کی طرح بہایا گیا۔**

**So, the blood of these (brave) men, who were true and sincere in their love (and devotion)
Was spilled under the swords (of their enemies) as if (they were just) objects of sacrifice.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| فَدَمُ (فَ+دَمُ) | پس خون فَ: پس دَمٌ: خون | فَ: حرف عطف دَمٌ: اسم۔ اس کی جمع دِمَاءٌ ہے |
| اَلرِّجَالِ | مرد (جمع) | رِجَالٌ رَجُلٌ کی جمع ہے |
| لِصِدْقِهِمْ (لِ +صِدْقِ+هِمْ) | ان کی ثابت قدمی کی وجہ سے<br>لِ: وجہ سے صِدْقٌ: ثابت قدمی هِمْ: ان کی | لام: حرف جر صِدْقٌ: اسم، واحد مذکر<br>هِمْ: ضمیر متصل مجرور |
| حُبِّهِمْ (حُبِّ+هِمْ) | ان کی محبت، انکا پیار<br>حُبٌّ: محبت هِمْ: انکی | حُبٌّ: مصدر<br>هِمْ: ضمیر متصل مجرور |
| تَحْتَ | نیچے، زیر | ظرف مکان |
| السُّیُوْفِ | تلواروں | سُیُوْفٌ سَیْفٌ کی جمع ہے |
| أُرِیْقَ | بہایا گیا | فعل ماضی مجہول واحد مذکر غائب۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| کَالْقُرْبَانِ (کَ+القُرْبَانِ) | قربانی کے جانور کی طرح<br>کَ: کی طرح القُرْبَانُ: قربانی کے جانور | القربان کی جمع قرابین ہے مراد ہر وہ چیز جس کے ذریعہ خدا کا قرب حاصل کیا جاسکے۔ مثلاً ذبیحہ وغیرہ (المنجد) |

# جَاءُوْكَ مَنْهُوْبِيْنَ كَالْعُرْيَانِ
# فَسَتَرْتَهُمْ بِمَلَاحِفِ الْاِيْمَانِ

**وہ آپؐ کے پاس لُٹے پٹے برہنہ شخص کی مانند آئے تو آپؐ نے انہیں ایمان کی چادروں سے ڈھانپ دیا۔**

**They came to you (O Holy Prophet) while they were robbed and deprived, like those (who are spiritually) bare, So you covered them with the drapes of faith.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| جَاءُوْكَ<br>(جَاءُوْا+كَ) | وہ تیرے پاس آئے<br>جَاءُوْا: وہ آئے كَ: تیرے پاس | جَاءُوْا: فعل ماضی جمع مذکر غائب۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ)<br>مادہ (ج ی ء) كَ: ضمیر متصل منصوب مذکر مخاطب |
| مَنْهُوْبِيْنَ | لُٹے پٹے | اسم مفعول جمع مذکر۔ اس کا مفرد مَنْهُوْبٌ ہے |
| كَالْعُرْيَان<br>(كَ+الْعُرْيَان) | برہنہ شخص کی طرح<br>كَ: مانند اَلْعُرْيَانُ: برہنہ شخص | كَ: حرف جر تشبیہ کے لئے آیا ہے<br>عُرْيَانٌ: صفت مشبہ |
| فَسَتَرْتَهُمْ<br>(فَ+سَتَرْتَ+هُمْ) | پس تو نے ان کو ڈھانپ دیا<br>فَ: تو سَتَرْتَ: تو نے ڈھانپ دیا هُمْ: ان کو | فَ: سببیہ سَتَرْتَ: فعل ماضی واحد مذکر حاضر<br>هُمْ: ضمیر متصل منصوب |
| بِمَلَاحِف<br>(بِ +مَلَاحِفِ) | لحاف کے ساتھ (جمع)، چادریں<br>بِ: کے ساتھ مَلَاحِفُ: لحاف | مَلَاحِفُ: اسم آلہ مِلْحَفٌ اور مِلْحَفَةٌ کی جمع ہے |

21

# صَادَفْتَهُمْ قَوْمًا كَرَوْثٍ ذِلَّةً
# فَجَعَلْتَهُمْ كَسَبِيْكَةِ الْعِقْيَانِ

آپؐ نے انہیں فُضلے کی طرح ذلیل قوم پایا تو آپؐ نے انہیں خالص سونے کی ڈلی کی مانند بنا دیا۔

**You found them to be a group of people who (because of their sins) were despicable like dung.**
**But (due to your spiritual power) you transformed them into an ingot of pure gold.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| صَادَفْتَهُمْ (صَادَفْتَ + هُمْ) | تونے انکو پایا<br>صَادَفْتَ: تونے پایا هُمْ: انکو | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ (باب مُفَاعَلَةٌ) |
| كَرَوْثٍ (كَ + رَوْثٍ) | چوپایوں کے فُضلہ کی طرح، گوبر وغیرہ کی طرح<br>كَ: کی طرح رَوْثٌ: چوپایوں کا فُضلہ | كَ: حرف تشبیہ۔ رَوْثٌ: اسم جنس۔ رَوْثَةٌ: گوبر کی ایک پاتھی (مراد حقیر اور گندی قوم) |
| ذِلَّةً | ذلت کے لحاظ سے، پستی کے لحاظ سے | مصدر۔ تمیز منصوب |
| فَجَعَلْتَهُمْ (فَ+جَعَلْتَ+هُمْ) | پس تونے انکو بنا دیا<br>فَ: پس جَعَلْتَ: تونے بنا دیا هُمْ: انکو | فَ: سببیہ جَعَلْتَ: فعل ماضی واحد مذکر حاضر<br>هُمْ: ضمیر متصل منصوب |
| كَسَبِيْكَةِ (كَ +سَبِيْكَةِ) | خالص سونے کی ڈلی کی مانند<br>كَ: کی مانند سَبِيْكَةٌ: خالص سونے کی ڈلی | سَبِيْكَةٌ: اسم واحد مؤنث۔<br>پگھلا کر بنائی گئی ڈلی |
| عِقْيَانِ | خالص سونا، کندن | اسمِ جنس، واحد مذکر اس کی جمع نہیں آتی۔ مادہ (ع ق ی) |

# حَتَّى انْثَنٰى بَرٌّ كَمِثْلِ حَدِيْقَةٍ
# عَذْبِ الْمَوَارِدِ مُثْمِرِ الْأَغْصَانِ

**یہاں تک کہ خشک زمین اُس باغ کی مانند ہو گئی جس کے چشمے شیریں ہیں اور جس کی ڈالیاں پھل دار ہیں۔**

**Until the dry and parched desert (country of Arabia) became a (lush green, spiritual) garden
In which rivulets of delectable water ran, and branches (of trees) were laden with fruit.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| حَتّٰی | یہاں تک کہ | حرف ابتداء۔ حتّٰی چار طرح استعمال ہوتا ہے 1۔ حرف جر، 2۔حرف عطف، 3۔ حرف نصب، 4۔ حرف ابتداء |
| اِنْثَنٰی | وہ ڈھل گیا یا بن گیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ (باب اِنْفِعَالٌ) مادہ (ث ن ی) |
| بَرٌّ | خشک زمین / بنجر زمین | اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع بُرُوْرٌ ہے |
| کَمِثْلِ (کَ +مِثْلِ) | کی طرح۔ نظیر<br>کَ : جیسی، کی طرح مِثْلٌ: مانند۔ طرح۔ نظیر | کَ : حرف جر تشبیہ کے لئے آتا ہے<br>مِثْلٌ: اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع أَمْثَالٌ ہے |
| حَدِيْقَةٍ | باغ، باغیچہ | حَدِيْقَةٌ: اسم، واحد مؤنث۔ اس کی جمع حَدِيْقَاتٌ اور حَدَائِقُ ہے |
| عَذْبِ | میٹھا، شیریں | عَذْبٌ: اسم، واحد مذکر۔ عَذْبٌ اور عَاذِبٌ کی جمع عُذُوْبٌ ہے |
| المَوَارِدِ | زمیں سے پانی نکلنے کی جگہیں، چشمے، گھاٹ | مَوْرِدٌ کی جمع۔ ظرف مکان |
| مُثْمِرِ | پھل دینے والا، پھلدار | مُثْمِرٌ: اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| الأَغْصَانِ | شاخیں، ٹہنیاں | أَغْصَانٌ غُصْنٌ کی جمع |

# عَادَتْ بِلَادُ الْعُرْبِ نَحْوَ نَضَارَةٍ
# بَعْدَ الْوَجٰى وَ الْمَحْلِ وَ الْخُسْرَانِ

**ملک عرب خشک سالی، قحط اور تباہی کے بعد شاداب ہو گیا۔**

**(Due to the blessing of the Holy Prophet) the towns of Arabia once again became verdent green**
**After (a long spell of) barrenness, drought, and devastation.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| عَادَتْ | دوبارہ ہو گئی، لوٹ آئی | فعل ماضی واحد مؤنث غائب۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| بِلَادُ | شہر، علاقے، ملک | بَلَدٌ کی جمع مراد ملک، علاقہ، وطن |
| العُرْبِ | اہل عرب | عُرْب اور عَرب سے مراد وہ لوگ جو بحر احمر کے مشرق میں جزیرہ نما علاقہ میں رہتے ہیں (المنجد) |
| نَحْوَ | طرف، طرح، مانند، کنارہ، سمت، راستہ، ارادہ، مقدار | نَحْوٌ: اسم جو کبھی ظرف کے طور پر بھی آتا ہے۔ **عِلْمُ النَّحْو**: کلمہ کے آخری حرف پر حرکات کی تبدیلی کا علم |
| نَضَارَةٍ | شادابی، سرسبزی | مصدر |
| بَعْدَ | بعد | ظرف زمان |
| الوَجٰى | مشکلات، پاؤں میں آبلے بن جانا، آبلہ پائی | وَجًى: مصدر۔ مراد مشکلات و مصائب۔ مادہ (و ج ی) |
| مَحْلِ | قحط، بھوک، زمین کا بنجر ہو جانا | مَحْلٌ: اسم، واحد مذکر |
| الخُسْرَانِ | خسارہ، نقصان، گھاٹا | خُسْرَانٌ: مصدر |

# كَانَ الْحِجَازُ مَغَازِلَ الْغِزْلَانِ
# فَجَعَلْتَهُمْ فَانِيْنَ فِي الرَّحْمٰنِ

**اہل حجاز غزالی آنکھوں والی عورتوں سے عشق بازی میں لگے ہوئے تھے۔**
**سو آپؐ نے انہیں خدائے رحمٰن (کی محبت) میں فانی بنا دیا۔**

**People of Hijaz (Arabia) were preoccupied with flirting with pretty women. But (the spiritual power of) the Holy Prophet caused them to become lost in (the love of) the Gracious God.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| كَانَ | تھا | فعل ماضی ناقص واحد مذکر غائب |
| الحِجَازُ | حجاز کا علاقہ (عرب کا علاقہ) | یہاں کان کا اسم ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے |
| مَغَازِلَ | عورتوں کے بارے میں عشق و محبت کی باتیں کرنے کی جگہ | مَغْزَلٌ کی جمع (ظرف مکان بروزن مَفْعَلٌ) |
| غِزْلَانِ | ہرن، مراد ہرن جیسی آنکھوں والی عورتیں، آہو چشم عورتیں، خوبصورت آنکھوں والیاں | غَزَالٌ کی جمع غِزْلَةٌ اور غِزْلَانٌ |
| فَجَعَلْتَهُمْ (فَ+جَعَلْتَ+هُمْ) | پس تو نے ان کو بنا دیا<br>فَ: پس جَعَلْتَ: تو نے بنا دیا هُمْ: انکو | فَ: عاطفہ جَعَلْتَ: فعل ماضی واحد مذکر حاضر<br>هُمْ: ضمیر متصل منصوب |
| فَانِيْنَ | فنا ہونے والے، مَر مٹنے والے | الفَانِي کی جمع۔ اسم فاعل |

25

## شَيْئَانِ كَانَ الْقَوْمُ عُمْيًا فِيْهِمَا
## حَسْوُ الْعُقَارِ وَ كَثْرَةُ النِّسْوَانِ

**دو باتیں تھیں جن میں قوم اندھی ہو رہی تھی یعنی مزے لے لے کر شراب پینے اور بہت سی عورتیں رکھنے میں**

**The Arab nation was blindly obsessed with two things Savouring (intoxicating) drinks, and (pursuing) a lot of women.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
| --- | --- | --- |
| شَيْئَانِ | دو چیزیں | شَيْءٌ کا تثنیہ |
| عُمْيًا | اندھے، نابینا، بصارت سے محروم | آعْمٰی صفت مشبہ کی جمع عُمْیٌ ہے۔ مادہ (ع م ی) |
| فِيْهِمَا (فِيْ+هِمَا) | ان دونوں میں<br>فِيْ: میں هِمَا: وہ دونوں | فِيْ: حرف جر<br>هِمَا: ضمیر متصل مجرور |
| حَسْوٌ | چسکیاں لینا، مزے لے کر پینا | مصدر |
| عُقَارِ | شراب، (ایسی شراب جو عقل مار دے) | عُقَارٌ وَعُقَّارٌ: زمین کی ایسی روئیدگی جو مویشیوں کو زخمی کر کے ہلاک کر دے۔ اسی وجہ سے شراب کو عُقَارٌ کہتے ہیں کیونکہ وہ عقل کو مار دیتی ہے۔ (لسان العرب) |
| كَثْرَةُ | کثرت، زیادہ، بہتات | اسم، واحد مؤنث |
| النِّسْوَانِ | عورتیں، خواتین | اِمْرَءَ ةٌ کی جمع نِسَاءٌ، نِسْوَانٌ، نُسْوَانٌ ہے |

# أَمَّا النِّسَاءُ فَحُرِّمَتْ اِنْكَاحُهَا
# زَوْجًا لَهُ التَّحْرِيْمُ فِي الْقُرْاٰنِ

**عورتوں سے متعلق تو یہ حکم ہوا کہ ان کا نکاح ایسے خاوند سے، جس کی حرمت قرآن میں آگئی، حرام کر دیا گیا۔**

**As for women, their marriage was declared unlawful**
**To those men whose forbidden status is (described) in the Holy Qur'an.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| حرف تفسیر یعنی جب کسی لفظ کے مفہوم کی وضاحت مقصود ہو تو اس سے پہلے أَمَّا لایا جاتا ہے | پس جہاں تک تعلق ہے | أَمَّا |
| فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب | پس وہ حرام قرار دی گئی<br>فَ: پس حُرِّمَتْ: وہ حرام قرار دی گئی | فَحُرِّمَتْ<br>(فَ+حُرِّمَتْ) |
| إِنكَاحٌ: مصدر (باب اِفْعَالٌ) | اس کا نکاح کروانا، شادی کروانا<br>إِنكَاحٌ: نکاح کروانا هَا: اس (مؤنث) کا | إِنكَاحُهَا<br>(إِنكَاحُ +هَا) |
| زَوْجٌ: اسم، واحد مذکر و مؤنث اس کی جمع أَزْوَاجٌ ہے | خاوند، شوہر | زَوْجًا |
| لَ: حرف جر<br>هُ: ضمیر متصل مجرور | اس کی<br>لَ: لئے هُ: اس | لَهُ<br>(لَ+هُ) |
| تَحْرِيْمٌ: مصدر (باب تَفْعِيْلٌ) | حرمت، حرام و ممنوع قرار دینا | التَّحْرِيْمُ |

# وَ جَعَلْتَ دَسْكَرَةَ الْمُدَامِ مُخَرَّبًا
# وَ أَزَلْتَ حَانَتَهَا مِنَ الْبُلْدَانِ

## اور آپؐ نے مے خانوں کو ویران کر دیا اور شہروں سے شراب کی دکانیں ہٹادیں۔

**And (by instituting the rule of prohibition of drinking) you devastated their drinking-bars**
**And caused the closure of liquor-stores in their towns.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| جَعَلْتَ | تونے بنادیا | فعل ماضی واحد مذکر حاضر |
| دَسْكَرَة | ایسی جگہیں جہاں لہو ولعب کی اشیاء اور شراب ملے | اسم، واحد مؤنث۔ اس کی جمع دَسَاكِيْرُ ہے |
| الْمُدَامِ | بکثرت پرانی اور بہترین شراب جسے ہمیشہ پیا جاسکتا ہے۔(لسان العرب) | اسم۔ مُدَامٌ اور مُدَامَةٌ شراب کو اس لئے کہتے ہیں کیونکہ ۱۔ لمبے عرصہ تک اس کے علاوہ کوئی اور چیز نہیں پی جاسکتی۔ ۲۔ وہ لمبا عرصہ مٹکے میں پڑی رہتی ہے تاکہ اس کا جوش ٹھنڈا پڑ جائے۔ ۳۔ پرانی اور قدیم شراب کو مُدام کہتے ہیں۔ (لسان العرب) |
| مُخَرَّبًا | ویران جگہ، غیر آباد، تباہ شدہ | مُخَرَّبٌ: اسم مفعول (باب تَفْعِيْلٌ) |
| أَزَلْتَ | تونے ہٹادیا، مٹادیئے | فعل ماضی واحد مذکر مخاطب (باب اِفْعَالٌ) |
| حَانَتَهَا (حَانَةَ+هَا) | اس کی دوکان، شراب خانہ، مے خانہ حَانَةٌ: دوکان، شراب خانہ هَا: اسکی | اصل میں حَانَةٌ ہے۔ ضمیر کے ساتھ لکھا گیا تو حانت بن گیا۔ اسم کے آخر کی ۃ کسی اور لفظ سے ملا کر اسی طرح لکھی جاتی ہے |
| بُلْدَانِ | شہروں، ملک (جمع) | بَلْدَةٌ کی جمع |

# كَمْ شَارِبٍ بِالرَّشْفِ دَنًّا طَافِحًا
# فَجَعَلْتَهُ فِي الدِّيْنِ كَالنَّشْوَانِ

## بہت سے تھے جو لبالب خم لنڈھاتے تھے سو آپؐ نے ان کو دین میں متوالے بنادیا۔

**There were many drinkers who used to guzzle barrels full of liquor
But (O Holy Prophet) you made them drunk in (the love of the Islamic) faith.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| كَمْ | کتنے ہی | كَمْ خبر یہ جو "کثیر" کے مفہوم میں آتا ہے |
| شَارِبٍ | پینے والا، شرابی | اسم فاعل |
| بِالرَّشْفِ (بِ +الرَّشْفِ) | چُسکیاں لے کر پینا، بِ: ساتھ<br>الرَّشْفُ: چُسکیاں لے کر پینا، تلچھٹ تک پی جانا | الرَّشْفُ: اسم باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) پانی یا کسی بھی پینے والی مزید ار چیز کو چُسکیاں لے لے کر پینا کہ برتن میں قطرہ بھی باقی نہ رہے۔ |
| دَنًّا | مٹکا | اسم۔ مادہ (د ن ن) |
| طَافِحًا | لبالب بھرا ہوا برتن، چھلکتا ہوا۔ لبریز | طَافِحٌ: اسم فاعل |
| كَالنَّشْوَانِ (كَ +النَّشْوَانِ) | نشے میں مخمور کی طرح، متوالا، مست<br>كَ: کی طرح النَّشْوَانُ: نشے میں مخمور | نَشْوَانٌ: صفت مشبہ |

## كَمْ مُحْدِثٍ مُسْتَنْطِقِ الْعِيْدَانِ
## قَدْ صَارَ مِنْكَ مُحَدَّثَ الرَّحْمٰنِ

**کتنے ہی بدعتی سارنگیاں بجانے والے آپؐ کے طفیل خدائے رحمٰن سے ہم کلام ہوگئے۔**

**Many innovators (of vices) would (rather) converse with their lutes
But surely you (O Holy Prophet, by your spiritual power) caused them to converse with Rahman (the Gracious God).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| مُحْدِثٍ | بدعتی، نئے امور گھڑنے والا | اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| مُسْتَنْطِقِ | باتیں کروانے والے (مراد بجانے والے) | اسم فاعل۔ (باب اِسْتِفْعَالٌ) |
| عِيْدَانِ | سارنگیاں | عُودٌ کی جمع: لکڑی یا شاخ۔ پھر لکڑی سے بنے موسیقی کے آلے کے لئے استعمال ہونے لگا۔ |
| صَارَ | وہ ہو گیا | فعل ماضی ناقص واحد مذکر غائب |
| مِنْكَ (مِنْ+كَ) | آپ کے ذریعہ، آپ کے طفیل<br>مِنْ: ذریعہ كَ: آپ کے | مِنْ: حرف جر<br>كَ: ضمیر متصل مجرور |
| مُحَدَّثَ | جس سے باتیں کی جائیں، جس سے خدا باتیں کرے، ملہم | مُحَدَّثٌ: اسم مفعول۔ (باب تَفْعِيْلٌ) |

# كَمْ مُسْتَهَامٍ لِلرَّشُوْفِ تَعَشُّقًا
# فَجَذَبْتَهٗ جَذْبًا اِلَى الْفُرْقَانِ

## بہتیرے معطر دہن عورتوں کے عشق میں سرگرداں تھے۔ سو آپؐ نے انہیں فرقان کی طرف کھینچ لیا۔

**There were many who were driven by their love for fragrant beautiful women**
**But you (O Holy Prophet) attracted them (fully) towards Al-Furqan (the Holy Qur'an).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| كَمْ | کتنے ہی | كَمْ خبریہ جو "کثیر" کے مفہوم میں آتا ہے |
| مُسْتَهَامٌ | جس کا دل عشق میں گم اور عقل سلب ہو چکی ہو، محبت میں دیوانہ، فریفتہ | اسم مفعول۔ (باب اِسْتِفْعَالٌ) |
| لِلرَّشُوْفِ (لِ+الرَّشُوْفِ) | معطر دہن عورتیں<br>لِ: کے لئے الرَّشُوْفُ: معطر دہن عورتیں | الرَّشُوْفُ: فَعُوْلٌ کے وزن پر اسم مبالغہ |
| تَعَشُّقًا | عشق کی وجہ سے | تَعَشُّقًا: مصدر۔ مفعول لہ منصوب (باب تَفَعُّلٌ) |
| فَجَذَبْتَهٗ (فَ+جَذَبْتَ+هٗ) | پس تو نے انہیں جذب کر لیا<br>فَ: پس جَذَبْتَ: تو نے جذب کر لیا هٗ: اس کو | فَ: حرف عطف جَذَبْتَ: فعل ماضی واحد مذکر حاضر<br>هٗ: ضمیر متصل منصوب |
| جَذْبًا | کھینچنا، اچھی طرح جذب کر لینا | مصدر۔ مفعول مطلق |

31

## اَحْیَیْتَ اَمْوَاتَ الْقُرُوْنِ بِجَلْوَةٍ
## مَاذَا یُمَاثِلُكَ بِهٰذَا الشَّانِ

**آپ نے صدیوں کے مردوں کو ایک ہی جلوہ سے زندہ کر دیا کون ہے جو اس شان میں آپ کا مثیل ہو سکے؟**

**(O Holy Prophet) You brought to life, with a single glimpse, those who lay (spiritually) dead for centuries.**
**Who can compare with you in this glorious achievement?**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| أَحْیَیْتَ | تونے زندہ کیا | فعل ماضی واحد مذکر حاضر۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| أَمْوَاتَ | مُردے، فوت شدہ | أَمْوَاتٌ: مَیْتٌ اور مَیِّتٌ کی جمع |
| القُرُوْنِ | صدیاں، سینکڑوں سال | قُرُوْنٌ: قَرْنٌ کی جمع |
| بِجَلْوَةٍ (بِ+جَلْوَةٍ) | ایک جلوہ کے ساتھ، (تجلّی سے ہے) بِ: ساتھ جَلْوَةٌ: ایک جلوہ (تجلّی) | بِ: حرف جر۔ جَلْوَةٌ: جَلَا یَجْلُوْ سے مصدر مرّۃ۔ کسی چیز کا ظہور۔ تجلّی۔ مادہ (ج ل و) باب (نَصَرَیَنْصُرُ) |
| مَاذَا | کیا، کون ہے | مَا: اسم استفہام ذَا: اسم موصول |
| یُمَاثِلُكَ (یُمَاثِلُ+كَ) | وہ تیرا مثیل بنتا ہے یُمَاثِلُ: وہ مثیل بنتا ہے كَ: تیرا | (باب مُفَاعَلَةٌ) مَاذَا یُمَاثِلُكَ بِهٰذَا الشَّانِ: (مراد ایسی شان اور مقام کے ساتھ کون مقابلہ کر سکتا ہے! کوئی نہیں کر سکتا) |
| بِهٰذَا (بِ+هٰذَا) | اس کے ساتھ بِ: ساتھ هٰذَا: اس کے | بِ: حرف جر هٰذَا: اسم اشارہ قریب |
| الشَّانِ | شان، مقام | شَانٌ: اسم، جمع شُؤُوْنٌ، شِنَانٌ اور شِیْئِیْنٌ ہے۔ مادہ (ش ء ن) |

# تَرَكُوا الْغَبُوْقَ وَ بَدَّلُوْا مِنْ ذَوْقِهٖ
# ذَوْقَ الدُّعَاءِ بِلَيْلَةِ الْأَحْزَانِ

## انہوں نے شام کو پی جانے والی شراب چھوڑ دی اور اسکی لذت کو غم کی راتوں میں دعا کی لذّت سے بدل دیا۔

**(Following your instructions) they gave up their (habit of) evening-drinking and, in exchange for its drinking pleasure. They adopted the (practice of deriving) pleasure from prayers in the nights of grief.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| تَرَكُوْا | انہوں نے ترک کیا، چھوڑ دیا | فعل ماضی جمع مذکر غائب |
| الغَبُوْقَ | شام کی شراب (لسان العرب) | اسم ۔ غَبُوْقٌ: ہر وہ مشروب جو شام کو پیا جاتا تھا، یہاں مراد شراب ہے جو شام کے وقت پی جائے، غَبُوْقٌ کے مقابل لفظ صبوح ہے۔ |
| بدَّلُوْا | انہوں نے بدلہ میں لے لیا، تبدیل کیا | فعل ماضی جمع مذکر غائب |
| مِنْ | سے | مِنْ: حرف جر |
| ذَوْقِهٖ (ذَوْقِ + هٖ) | اس کی لذت، ذوق وشوق<br>ذَوْقٌ: ذوق وشوق هٖ: اسکی | ذَوْقٌ: اسم<br>هٖ: ضمیر متصل مجرور |
| بِلَيْلَةِ (بِ + لَيْلَةِ) | رات میں<br>بِ: میں، عوض لَيْلَةٌ: رات | بِ: حرف جر جو یہاں عوض کے مفہوم میں آیا ہے<br>لَيْلَةٌ: اسم، واحد مؤنث |
| الأَحْزَانِ | غم (جمع)، دکھ | حُزْنٌ کی جمع |

33

# كَانُوْا بِرَنَّاتِ الْمَثَانِيْ قَبْلَهَا
# قَدْ أُحْصِرُوْا فِيْ شُحِّهَا كَالْعَانِيْ

## وہ اس سے پہلے دو تارے کی سُروں کی حرص میں قیدیوں کی طرح گرفتار تھے۔

**They were devoted to (playing) two-string musical instruments and (producing) plaintive notes from them**
**Indeed they had a slavish attachment to it (as a pursuit).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| كَانُوْا | وہ تھے | فعل ماضی ناقص جمع مذکر غائب |
| بِرَنَّاتٌ (بِ +رَنَّاتٌ) | سُر، گھنٹی، موسیقی کے ساتھ<br>بِ: کے ساتھ رَنَّاتٌ: موسیقی | رَنَّةٌ کی جمع |
| المَثَانِي | عود یا سارنگی کی پہلی تار کے بعد دوسری تاریں۔ مراد سارنگی وغیرہ | اسم، اس کا مفرد مَثْنَى ہے |
| قَبْلَهَا (قَبْلَ+هَا) | اس سے قبل، اس سے پہلے<br>قَبْلَ: قبل هَا: اس سے | قَبْلَ: ظرف زمان<br>هَا: ضمیر متصل مجرور |
| أُحْصِرُوْا | انہیں روکا گیا، وہ گرفتار کئے گئے، گھیر لئے گئے | فعل ماضی مجہول جمع مذکر غائب۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| شُحِّهَا (شُحِّ+هَا) | اس کا حرص، اس کا لالچ<br>شُحٌّ: حرص، لالچ هَا: اس کا | شُحٌّ: اسم<br>هَا: ضمیر متصل مجرور |
| كَالعَانِي (كَ +العَانِي) | مبتلا، قیدی<br>كَ: کی طرح العَانِي: قیدی | کسی قوم کا قیدی بن جانا۔ العَانِي: اسم فاعل اس کی جمع عُنَاةٌ ہے (لسان العرب) |

34

قَدْ كَانَ مَرْتَعُهُمْ أَغَانِيْ دَائِمًا

طَوْرًا بِغِيْدٍ تَارَةً بِدِنَانٍ

ان کے عیش و عشرت کا میدان ہمیشہ ہی راگ ورنگ تھا۔ کبھی تو نازک اندام عورتوں سے شغل کرتے اور کبھی شراب کے مٹکوں سے۔

**Their parties were always marked by singing to the accompaniment of music.**
**They would either flirt with women or indulge in heavy drinking.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| مَرْتَعُهُمْ (مَرْتَعُ + هُمْ) | انکے چرنے کی جگہ (مراد عیش و عشرت کی جگہ)<br>مَرْتَعٌ : چرنے کی جگہ هُمْ : ان کی | مَرْتَعٌ : ظرف زمان بروزن مَفْعَلٌ |
| أَغَانِيْ | گانے، گیت | أُغْنِيَةٌ (گانا) کی جمع |
| دَائِماً | ہمیشہ | ظرف زمان |
| طَوْرًا | کبھی، بسا اَوقات | مفعول مطلق تَارَةً کے مفہوم میں |
| بِغِيْدٍ (بِ + غِيْدٌ) | نازک اندام عورتوں کے ساتھ<br>بِ: کے ساتھ غِيْدٌ: نازک اندام عورتیں | بِ : حرف جر<br>غِيْدٌ : اسم۔ غَيْدَاءُ کی جمع |
| تَارَةً | کبھی، بسا اَوقات | اسم، بمعنی وقت۔ مصدرِ مَرّۃ فَعْلَةٌ کے وزن پر آتا ہے اور اپنے سے پہلے فعل کی تعداد بتاتا ہے جیسے مَرَّةً مَرَّتَيْنِ |
| بِدِنَان (بِ+ دِنَان) | شراب کے مٹکوں کے ساتھ<br>بِ: ساتھ دِنَانٌ: مٹکے | دِنَانٌ : دَنٌّ کی جمع |

## مَا كَانَ فِكْرٌ غَيْرَ فِكْرِ غَوَانِيْ
## أَوْ شُرْبِ رَاحٍ أَوْ خَيَالِ جِفَانِ

**انہیں حسین عورتوں کے سِوا اور کوئی فکر نہ تھی یا پھر وہ شراب نوشی میں مصروف رہتے یا شراب کے پیالوں کے تصور میں محو ہوتے۔**

**They had no worries (in life) except being preoccupied with (the thoughts of) pretty female singers.**
**They either indulged in drinking, or kept dreaming of goblets.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| حرف نہی | نہیں | مَا |
| فعل ماضی ناقص واحد مذکر غائب | تھا | كَانَ |
| فِكْرٌ: اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع أَفْكَارٌ ہے | فکر، خیال | فِكْرٌ |
| حرف استثنا جو یہاں حصر کے مفہوم میں استعمال ہوا ہے | سوائے | غَيْرَ |
| غَانِيَةٌ کی جمع۔ ایسی عورت جس کی خوبصورتی زیور وغیرہ مصنوعی خوبصورتی سے مستغنی ہو (لسان العرب) | حسین عورتیں، خوبصورت دوشیزائیں | غَوَانِي |
| حرف عطف | یا | أَوْ |
| شُرْبٌ: مصدر | پینا | شُرْبِ |
| شراب کا ایک نام الرَّاحُ اس لئے ہے کہ وہ پینے والے کو آرام اور راحت دیتی ہے۔ (لسان العرب) | شراب | رَاحٍ |
| جِفَانٌ: جَفْنَةٌ (بڑا پیالہ) کی جمع | پیالے، پینے کے برتن | جِفَانِ |

# كَانُوْا كَمَشْغُوْفِ الْفَسَادِ بِجَهْلِهِمْ

# رَاضِيْنَ بِالْأَوْسَاخِ وَالْأَدْرَانِ

**وہ اپنی نادانی کی وجہ سے فساد کے رسیا تھے اور میل کچیل اور ناپاکی پر خوش تھے۔**

**They were very fond of creating disorder due to their ignorance (and foolishness)**
**And were (quite pleased) with (their) life (that was spent) in filth and squalor.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| مَشْغُوْفٌ: اسم مفعول<br>كَ: حرف تشبیہ | وہ فریفتہ اور رسیا کی طرح تھے، دلدادہ تھے<br>كَ: کی طرح مَشْغُوْفِ: فریفتہ اور رسیا | كَمَشْغُوْفِ<br>(كَ+مَشْغُوْفِ) |
| فَسَادٌ: مصدر | فساد، خرابی | الفَسَادِ |
| جَهْلٌ وجَهَالَةٌ مصدر مراد۔ جہالت بے علمی | اپنی جہالت کی وجہ سے<br>ب: کی وجہ سے جَهْلِ: جہالت هِمْ: اپنی | بِجَهْلِهِمْ<br>(بِ+جَهْلِ+هِمْ) |
| اسم فاعل جمع مذکر سالم۔ رَاضٍ کی جمع | راضی رہنے والے، مطمئن ہونے والے | رَاضِيْنَ |
| وَسَخٌ (گندگی، میل کچیل) کی جمع | میل کچیل کے ساتھ<br>بِ: ساتھ الْأَوْسَاخ: میل کچیل | بِالْأَوْسَاخِ<br>(بِ+الْأَوْسَاخِ) |
| دَرَنٌ کی جمع | گندگی، بوسیدگی | الأَدْرَانِ |

# عَيْبَانِ كَانَ شِعَارَهُمْ مِنْ جَهْلِهِمْ
# حُمْقُ الْحِمَارِ وَ وَثْبَةُ السِّرْحَانِ

## ان کی جہالت کی وجہ سے دو عیب ان کے لازم وملزوم تھے یعنی گدھے کی بیوقوفی اور بھیڑیے کا حملہ۔

**The (Arab nation was marked by) two (main) shortcomings which symbolized their ignorance:**
**(One was) the stupidity (and stubbornness) of a donkey, and (the other was) the fierce attack (like that) of a (charging) wolf.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| عَيْبَانِ : عَيْبٌ کا تثنیہ | دو عیب | عَيْبَانِ |
| شِعَارٌ : ایسی آواز یا نعرہ جسے کوئی قوم اپنی خاص علامت یا نشان بنالیتی ہے۔ (المنجد) | انکا شعار، انکی علامت<br>شِعَارٌ : شعار هُمْ : ان کا | شِعَارَهُمْ<br>(شِعَارَ+هُم) |
| حُمْقٌ : مصدر : عقل کی کمی یا اس میں نقص ہونا (المنجد) | حماقت، بیوقوفی | حُمْقُ |
| حِمَارٌ : اسم، واحد مذکر۔<br>اس کی کئی جمع مثلاً حَمِيْرٌ، حُمُرٌ وغیرہ ہیں | گدھا | الحِمَارِ |
| وَثْبَةٌ : حملہ کی خاطر جھپٹنا۔ فَعْلَةٌ کے وزن پر مصدر مَرَّة ہے | حملہ، چھلانگ، جھپٹنا | وَثْبَةُ |
| بھیڑیے کو سِرْحَانٌ اس وقت کہتے ہیں جب وہ اپنے ہدف (شکار) کو حاصل کرنے کے لئے انتہائی تیزی اختیار کر رہا ہو۔ شیر کی ایسی حالت ہو تو اسے اُس وقت سِرْحَانٌ کہیں گے (معجم مقاييس اللغة) | بھیڑیا | السِّرْحَانِ |

# فَطَلَعْتَ يَا شَمْسَ الْهُدٰى نُصْحًا لَّهُمْ
# لِتُضِيْئَهُمْ مِنْ وَّجْهِكَ النُّوْرَانِيْ

## سو اے آفتاب ہدایت! آپؐ نے ان کی خیر خواہی کے لئے طلوع کیا تاکہ اپنے نورانی چہرہ سے آپؐ انہیں منوّر کر دیں۔

**Then, O Sun of Guidance (the Holy Prophet), you rose (on the horizon) for their benefit,**
**So that you may illuminate them (with the divine-light emanating) from your glowing face.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| ف : استئنافیہ / عاطفہ<br>طَلَعْتَ : فعل ماضی واحد مذکر مخاطب | پس تو طلوع ہوا<br>فَ : پس طَلَعْتَ : تو طلوع ہوا | فَطَلَعْتَ<br>(فَ + طَلَعْتَ) |
| شَمْسٌ : اسم واحد مؤنث | سورج، آفتاب | شَمْسَ |
| نُصْحٌ : مصدر:مفعول له منصوب | خیر خواہی کی خاطر، نصیحت | نُصْحًا |
| لَ : حرف جر هُمْ : ضمیر متصل مجرور | ان کے لئے لَ : لئے هُمْ : ان کے | لَهُمْ (لَ + هُمْ) |
| لِ : لامِ تعلیل تُضِيْئَ : فعل مضارع منصوب واحد مذکر مخاطب<br>هُمْ : ضمیر متصل منصوب | تاکہ تو ان کو روشن کردے<br>لِ : تاکہ تُضِيْئَ : تو روشن کرے هُمْ : ان کو | لِتُضِيْئَهُمْ<br>(لِ + تُضِيْئَ + هُمْ) |
| وَجْهٌ : اسم۔ اس کی جمع وُجُوْهٌ ہے<br>كَ : ضمیر متصل مجرور | تیرا چہرہ<br>وَجْهٌ : چہرہ كَ : تیرا | وَجْهِكَ<br>(وَجْهِ + كَ) |
| نُوْرٌ (اسم) کے ساتھ یائے نسبتی لگی ہوئی ہے | نورانی، روشن | النُّوْرَانِيْ |

# اُرْسِلْتَ مِنْ رَّبٍّ كَرِيْمٍ مُّحْسِنٍ
# فِى الْفِتْنَةِ الصَّمَّاءِ وَ الطُّغْيَانِ

## آپؐ ربِّ کریم محسن کی طرف سے خوفناک فتنے اور طغیانی و سرکشی کے وقت بھیجے گئے۔

**(O Holy Prophet) you were sent by God -- the Gracious, the Benefactor At (a time when the prevalence of sin was causing) great disorder and (its severity was like) a flood.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| أُرْسِلْتَ | تجھے بھیجا گیا | فعل ماضی مجہول واحد مذکر حاضر |
| كَرِيْمٍ | کریم، سخی | كَرِيْمٌ : فَعِيْلٌ کے وزن پر صفت مشبہ |
| مُحْسِنٍ | محسن، احسان کرنے والا | مُحْسِنٌ : اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| فِيْ | میں | حرف جر |
| الفِتْنَةِ | فتنہ، فساد، کفر وضلالت (المنجد) | فِتْنَةٌ : اسم۔ اس کی جمع فِتَنٌ ہے |
| الصَّمَّاءِ | شدید تباہی پھیرنے والی<br>شدید ہلاکت خیز، فتنہ خیز (المنجد) | أَصَمٌّ کی مؤنث ہے۔ أَصَمٌّ اور صَمَّاءُ دونوں کی جمع صُمٌّ اور صَمَّانٌ ہے۔ ص م م کے مادہ میں کسی چیز کے رکنے، بند ہو جانے کا مفہوم ہے اس لئے صُمَّ صَدَاہ (صَوْتُہٗ) یعنی اس کی آواز بند ہو گئی کا مطلب ہے وہ ہلاک ہو گیا۔ اور اسی وجہ سے صَمَّاءُ کا ایک مطلب شدید ہلاکت خیزی بھی ہے۔ |
| الطُّغْيَانِ | طغیانی، سرکشی، ظلم میں بڑھتے جانا | طُغْيَانٌ : طَغِيَ يَطْغَى سے مصدر مادہ (ط غ ی) |

# يَا لَلْفَتٰى مَا حُسْنُهٗ وَ جَمَالُهٗ
# رَيَّاهُ يُصْبِى الْقَلْبَ كَالرَّيْحَانِ

**واہ! کیا ہی جوانمرد ہے! کیسے حسن و جمال والا ہے۔ جس کی خوشبو دل کو ریحان کی طرح موہ لیتی ہے۔**

**O (handsome) young men! How can (the elegance of) your beauty and (its refined) grace be (fully) described?**
**(You are) the one whose fragrance captivates the heart like (the scent of) a fragrant plant.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| يَا | واہ واہ | حرف نداء جو تعجب کیلئے آیا ہے اس کے بعد لام مفتوح آتا ہے۔ |
| لَلْفَتٰى<br>(لَ+الْفَتٰى) | وہ عظیم الشان نوجوان<br>لَ: حرف جر الْفَتٰى: نوجوان | حرف جر لام مفتوح جو یا للتعجب کے بعد آتا ہے۔<br>يَالَلْفَتٰى: اے عظیم الشان نوجوان |
| مَا حُسْنُهٗ<br>(مَا + حُسْنُ+هٗ) | کیا ہی اس کی خوبصورتی ہے<br>مَا: کیا ہی حُسْنُ: خوبصورتی هٗ: اسکی | مَا: ما استفہامیہ للتعجب/ما تعجبیّہ حُسْنُ: اسم<br>هٗ: ضمیر متصل مجرور |
| جَمَالُهٗ | اس کا جمال | جَمَالٌ: اسم هٗ: ضمیر متصل مجرور |
| رَيَّاهُ<br>(رَيًّا+هٗ) | اس کی خوشبو، اس کی مہک<br>رَيًّا: خوشبو هٗ: اس کی | الرَّيَّا: پاکیزہ خوشبو (لسان العرب، المنجد) |
| يُصْبِى | وہ عاشق بنالیتا ہے، وہ موہ لیتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب (باب اِفْعَالٌ) |
| كَالرَّيْحَانِ<br>(كَ+الرَّيْحَانِ) | ریحان (ایک خوشبودار پودے) کی طرح<br>كَ: کی طرح الرَّيْحَانُ: ریحان | كَ: حرف تشبیہ رَيْحَانٌ: اسم۔ نیاز بو اور اسکی نسل کے خوشبودار پودے |

## وَجْهُ الْمُهَيْمِنِ ظَاهِرٌ فِیْ وَجْهِهٖ
## وَ شُئُوْنُهٗ لَمَعَتْ بِهٰذَا الشَّانٖ

**آپؐ کے چہرہ میں خدا کا چہرہ نمایاں ہے اور خدا کی صفات (آپؐ کی) اس شان سے جلوہ گر ہو گئیں۔**

**The presence of (Allah) the Protector, is reflected in the (blessed) face (of the Holy Prophet)**
**And his entire manner (and moral conduct) sparkles with the same (characteristic) magnificence.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| وَجْهُ | چہرہ، رخ | وَجْهٌ: اسم، واحد مذکر۔ جمع وُجُوْهٌ ہے |
| الْمُهَيْمِنِ | نگہبان، محافظ، شاہد (نگہبان خدا) | مادہ (ھ ی م ن) الْمُهَيْمِنُ اور الْمُهَيْمَنُ اللہ کے اسماء ہیں |
| ظَاهِرٌ | ظاہر ہے، واضح | ظَاهِرٌ: اسم فاعل |
| فِیْ وَجْهِهٖ (فِیْ+ وَجْهِ +هٖ) | اس کے چہرہ میں<br>فِیْ: میں وَجْهٌ: چہرہ هٖ: اس کے | فِیْ: حرف جر وَجْهٌ: اسم<br>هٖ: ضمیر متصل مجرور |
| شُئُوْنُهٗ (شُئُوْنُ+هٗ) | اسکے احوال، طور طریقے، اخلاق<br>شُؤُوْنٌ: احوال هٗ: اسکے (اللہ کے) | شُؤُوْنٌ: اسم شَأْنٌ کی جمع<br>هٗ: ضمیر متصل مجرور |
| لَمَعَتْ | وہ چمکی، روشن ہوئی، جلوہ گر ہوئی | فعل ماضی واحد مؤنث غائب |

# فَلِذَا يُحَبُّ وَ يَسْتَحِقُّ جَمَالُهٗ
# شَغَفًا بِهٖ مِنْ زُمْرَةِ الْأَخْدَانِ

سو اسی لئے تو آپؐ سے محبت کی جاتی ہے اور آپؐ کا ہی جمال اس لائق ہے کہ دوستوں کے گروہ میں سے صرف آپؐ ہی سے بے پناہ محبت کی جائے۔

**So, it is for this (reason) that he is loved (so much) and his (spiritual grace and) beautifully deserves**
**That he (alone) should be adored (with all devotion), excluding the group of all (other) friends.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| فَلِذَا (فَ+لِذَا) | پس اس لئے<br>فَ: پس لِ: لئے ذَا: اس | فَ: استئنافیہ (جس سے کلام شروع ہو) لِ: حرف جر<br>ذَا: اسم اشارہ |
| يُحَبُّ | اس سے محبت کی جاتی ہے | فعل مضارع مجہول واحد مذکر غائب |
| يَسْتَحِقُّ | وہ مستحق ہے، لائق ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ (باب اِسْتِفْعَالٌ) |
| جَمَالُهٗ (جَمَالٌ+هٗ) | اس کی خوبصورتی<br>جَمَالٌ: خوبصورتی هٗ: اس کی | جَمَالٌ: مصدر باب (كَرُمَ يَكْرُمُ)<br>هٗ: ضمیر متصل مجرور |
| شَغَفًا | شغف، دلچسپی | مصدر: محبت کا انتہائی درجہ (المنجد) مفعول لہ منصوب |
| زُمْرَةِ | گروہ، جماعت | زُمْرَةٌ: اسم واحد مؤنث۔ جمع زُمَرٌ ہے |
| الْأَخْدَانِ | دوست، یار، رازدان | أَخْدَانٌ: خِدْنٌ کی جمع |

# سُجُحٌ كَرِيْمٌ بَاذِلٌ خِلُّ التُّقٰی
# خِرْقٌ وَ فَاقَ طَوَائِفَ الْفِتْیَانِ

## آپؐ خوش خلق، معزز، سخی، تقوی کے سچے دوست، فیاض اور جوانمردوں کے گروہوں پر فوقیت رکھنے والے ہیں۔

**He has great moral qualities (and he) is of noble conduct, bountiful, and a friend of (those who are) God-fearing.**
**He is (exceedingly) generous, and he has surpassed the (whole) contingent of (charitable) young men.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| سُجُحٌ | خوش خلق، نرم خو | رجلٌ سُجُحٌ : حسنُ الخُلقِ |
| كَرِيْمٌ | کریم، معزز، سخی | كَرِيْمٌ : صفت مشبہ |
| بَاذِلٌ | سخی، خرچ کرنے والا | بَاذِلٌ : اسم فاعل |
| خِلٌّ | سچا دوست، گہرا | خِلٌّ : اسم مبالغہ۔ بہت محبت کرنے والا دوست (المنجد) |
| خِرْقٌ | فیاض، سخی | خِرْقٌ : اسم مبالغہ۔ کریم اور سخی (المنجد) |
| فَاقَ | وہ فائق ہوا، فوقیت لے گیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| طَوَائِفَ | گروہوں | طَوَائِفُ : اسم۔ طَائفةٌ کی جمع |
| الْفِتْيَانِ | نوجوانوں | فِتْيَانٌ : اسم۔ فَتًی کی جمع |

# فَاقَ الْوَرٰى بِكَمَالِهٖ وَ جَمَالِهٖ
# وَ جَلَالِهٖ وَ جَنَانِهٖ الرَّيَّانٖ

**آپؐ ساری مخلوق پر اپنے کمال اور اپنے جمال اور اپنے جلال اور اپنے شاداب دل کے ساتھ فوقیت رکھتے ہیں۔**

**(The Holy Prophet of Islam) possesses superiority (over all creation) due to his (spiritual) excellence, his (elegance and) grace**
**And his majesty, and his ever-fresh (and spiritually refreshing) heart (and soul).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| فَاقَ | وہ فائق ہوا، فوقیت لے گیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| الْوَرٰى | مخلوق، خلق | اسم |
| بِكَمَالِهٖ (بِ+كَمَالِ+هٖ) | اپنے کمال سے<br>بِ: ساتھ كَمَالٌ کمال: هٖ: آپ کا | بِ: حرف جر كَمَالٌ: مصدر، اسم مصدر هٖ: ضمیر<br>كَمَالٌ: جامع الصفات ہونا، تمام صفات سے متصف ہونا |
| جَمَالِهٖ (جَمَالِ+هٖ) | اپنے جمال سے<br>جَمَالٌ: جمال، مہربانی، خوبصورتی هٖ: آپ کا | جَمَالٌ: مصدر<br>هٖ: ضمیر متصل مجرور |
| جَلَالِهٖ (جَلَالِ+هٖ) | اپنے جلال سے<br>جَلَالٌ: جلال هٖ: آپ کا | جَلَالٌ: مصدر هٖ: ضمیر متصل مجرور<br>جَلَالٌ: بلند مرتبہ ہونا، شاندار ہونا، بڑا ہونا |
| جَنَانِهٖ (جَنَانِ+هٖ) | اپنے دل سے<br>جَنَانٌ: دل هٖ: آپ کا | جَنَانٌ: اسم هٖ: ضمیر متصل مجرور |
| الرَّيَّانِ | سیر اب اور شاداب | رَيَّانٌ: اسم مبالغہ۔ مادہ (ر و ی) |

# لَا شَكَّ أَنَّ مُحَمَّدًا خَيْرُ الْوَرٰى
# رَيْقُ الْكِرَامِ وَ نُخْبَةُ الْاَعْيَانِ

## بے شک محمدؐ خیر الورٰی، معزّزین میں سے برگزیدہ اور سرداروں میں سے منتخب وجود ہیں۔

**No doubt, it is Muhammad (s.a.w.) who is the best of all creation;**
**He is the essence (and vital force) of the elect of God.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| لَا شَكَّ (لَا+شَكَّ) | کوئی شک نہیں<br>لَا: نہیں شَكٌّ: شک | لا برائے نفی جنس |
| أَنَّ | کہ یقیناً | حرف مشبہ بالفعل |
| خَيْرُ | بہتر | اسم تفضیل أفعل کے وزن پر اصل میں اَخْيَرُ ہے |
| الوَرٰی | مخلوق (خیر الوری: سب مخلوق سے بہتر) | اسم |
| رَيْقُ الْكِرَامِ (رَيْقُ+الْكِرَامِ) | معززین میں اول درجہ کے حامل<br>رَيْقُ: اول درجہ کے حامل الْكِرَامُ: معززین | رَيْقٌ: مصدر<br>كِرَامٌ: كَرِيْمٌ کی جمع ہے |
| نُخْبَةُ | منتخب اور چنیدہ لوگ | نُخْبَةٌ: اسم، واحد مؤنث۔ جمع نُخَبَاتٌ ہے |
| الأَعْيَانِ | سردار (جمع) زعماء، قائدین | عَيْنٌ کی جمع مراد سردار، بہترین لوگ، فوج کے رؤساء وغیرہ (المنجد) |

# تَمَّتْ عَلَيْهِ صِفَاتُ كُلِّ مَزِيَّةٍ
# خُتِمَتْ بِهٖ نَعْمَاءُ كُلِّ زَمَانٖ

## ہر قسم کی فضیلت کی صفات آپؐ پر کمال کو پہنچیں اور ہر زمانہ کی نعمتیں آپؐ پر ختم ہو گئیں۔

**All (noble) qualities (pertaining to) every kind of superiority, have reached perfection in him;**
**And (also) the (spiritual) bounties of all times have reached their climax in him (and Allah will now grant these only to those who truly follow Him).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| تَمَّتْ | ختم ہو گئی، مکمل ہو گئی، کمال کو پہنچی | فعل ماضی واحد مؤنث غائب۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| عَلَيْهِ (عَلَى+هِ) | اس پر<br>عَلَى: پر هِ: اس | عَلَى: حرف جر<br>هِ: ضمیر متصل مجرور |
| صِفَاتُ | صفتیں، خوبیاں | صِفَاتٌ : صِفَةٌ کی جمع |
| كُلِّ | ہر ایک | اسم۔ یہ استغراق اور عموم کے مفہوم میں آتا ہے۔ |
| مَزِيَّةٍ | صفت، خوبی | مَزِيَّةٌ: اسم۔ علم، فیاضی، بہادری یا عزت تکریم وغیرہ خوبیوں میں کسی شخص یا چیز کی ایسی برتری یا فضیلت جس کی وجہ سے وہ دوسروں سے ممتاز اور نمایاں ہو جائے۔ (المنجد) |
| خُتِمَتْ | ختم کر دی گئی، کمال کو پہنچی | فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب |
| نَعْمَاءُ | نعمت | اسم، واحد مؤنث نُعْمَى کے مفہوم میں نَعْمَاءُ ظاہری نعمت۔ نعمةٌ ظاہری اور باطنی نعمت۔ (الفُرُوْقُ اللُّغَوِيَّةُ از عسکری) |
| زَمَانٍ | زمانہ، وقت، دہر | زَمَانٌ : اسم۔ اس کی جمع أَزْمِنَةٌ ہے |

# وَاللّٰهِ إِنَّ مُحَمَّدًا كَرِدَافَةٍ
# وَ بِهِ الْوُصُوْلُ بِسُدَّةِ السُّلْطَانِ

## بخدا! بے شک محمدؐ (خدا کے) نائب کے طور پر ہیں اور آپ ہی کے ذریعہ دربارِ شاہی میں رسائی ہو سکتی ہے۔

**By God! (the Holy Prophet) Muhammad is certainly like the Prime Minister (in his spiritual relation to Almighty God)
And it is through him (alone) that there can be access (for anyone) to the threshold of the King (Almighty God).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| وَاللّٰهِ (وَ+ اللّٰهِ) | قسم خدا کی<br>وَ: قسم اللّٰهِ: خدا کی | واو: حرف جر جو یہاں قسم کے لئے آیا ہے |
| كَرِدَافَةٍ (كَ+رِدَافَةٍ) | پیچھے آنا، نیابت، وزارتِ عظمیٰ<br>كَ: کے طور پر رِدَافَةٌ: نیابت | رِدَافَةٌ اسم اور اسم المصدر بھی ہے اس سے مراد خلافت ہے<br>(معجم دیوان الادب از ابو الحسین الفارابی)<br>زمانہ جاہلیت میں یہ ایک منصب تھا جس پر فائز بادشاہ کی دائیں طرف بیٹھا کرتا اور جب بادشاہ جنگ پر جاتا تو یہ امور سلطنت چلاتا تھا۔ (لسان) |
| الوُصُوْلُ | رسائی، پہنچنا | وُصُوْلٌ: مصدر۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| بِسُدَّةِ (بِ +سُدَّةِ) | دروازہ، چوکھٹ، دہلیز تک<br>بِ: تک سُدَّةٌ: چوکھٹ، دہلیز | سُدَّةٌ سے مراد دروازے کے اوپر والا سایہ دار حصہ (شیڈ) اور بعض اس سے دروازہ مراد لیتے ہیں۔ (غریب الحدیث از ابو قاسم) |
| السُّلْطَان | بادشاہ، سلطان (خدا) | سُلْطَانٌ فُعْلَانٌ کے وزن پر ہے اور یہ مذکر اور مؤنث دونوں ہے اس کا مطلب "ولی یعنی بادشاہ" ہے۔ اس کی جمع سلاطین ہے دلیل اور برہان کو بھی سلطان کہتے ہیں۔ (الصحاح، لسان العرب) |

# هُوَ فَخْرُ كُلِّ مُطَهَّرٍ وَّ مُقَدَّسٍ
# وَ بِهٖ يُبَاهِي الْعَسْكَرُ الرُّوْحَانِيْ

## آپؐ ہر ایک مطہر اور مقدس کا فخر ہیں اور روحانی لشکر آپؐ پر ہی ناز کرتا ہے۔

**He is the pride of every purified and holy person;**
**And the spiritual troops (of Allah, also cherish him and) take pride in him.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| هُوَ | وہ | ضمیر منفصل مرفوع واحد مذکر |
| فَخْرُ | فخر، باعث افتخار | فَخْرٌ : مصدر |
| مُطَهَّرٍ | مطہر، پاک کیا گیا | مُطَهَّرٌ : اسم مفعول۔ (باب تَفْعِيْلٌ)<br>پاک صاف کیا گیا (المنجد) |
| مُقَدَّسٍ | مقدس، پاک کیا گیا | مُقَدَّسٌ : اسم مفعول۔ (باب تَفْعِيْلٌ)<br>پاک اور بابرکت کیا گیا (المنجد) |
| يُبَاهِي | فخر کرتا ہے، اتراتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب (باب مُفَاعَلَةٌ) |
| العَسْكَرُ | لشکر، فوج | عَسْكَرٌ : اسم۔ اس کی جمع عَسَاكِرُ ہے |
| الرُّوْحَانِيْ | روحانی | اسم |

49

## هُوْ خَيْرُ كُلِّ مُقَرَّبٍ مُّتَقَدِّمٍ
## وَ الْفَضْلُ بِالْخَيْرَاتِ لَا بِزَمَانٖ

**آپؐ ہر مقرب اور (راہِ سلوک میں) آگے بڑھنے والے سے افضل ہیں اور فضیلت کارہائے خیر پر موقوف ہے نہ کہ زمانہ پر۔**

**He is preferred over everyone who is front-ranking and has (achieved) nearness (to Allah).
And (remember that) excellence (of spiritual rank) is because of virtues, not because of priority in time.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| أفعل کے وزن پر اسم تفضیل۔ اصل میں اَخْیَرُ ہے۔ | بہترین | خَيْرُ |
| اسم۔ یہ استغراق اور عموم کے مفہوم میں آتا ہے۔ | ہر چیز | كُلِّ |
| اسم مفعول۔ (باب تَفْعِيْلٌ) | مقرب، جسے قریب کیا گیا ہو، پسندیدہ | مُقَرَّبٍ |
| اسم فاعل۔ (باب تَفَعُّلٌ) | آگے بڑھنے والا | مُّتَقَدِّمٍ |
| فَضْلٌ : مصدر۔ اس کی جمع فُضُوْلٌ ہے | فضیلت، برتری | الفَضْلُ |
| خَيْرَةٌ کی جمع مراد ہر چیز میں سے افضل چیز (لسان العرب)<br>بِ: حرف جر الْخَيْرَاتِ : اسم مؤنث | نیکیوں کے ساتھ، اچھائیوں کے ساتھ<br>بِ: ساتھ الْخَيْرَات : نیکیاں، اچھائیاں | بِالخَيْرَاتِ<br>(بِ+الْخَيْرَاتِ) |
| لَا : حرف نفی بِ : حرف جر<br>زَمَانٍ : اسم | نہ کہ زمانہ کے ساتھ<br>لَا : نہ بِ: ساتھ زَمَانٍ : زمانہ کے | لَا بِزَمَانٍ<br>(لَا+بِ+زَمَانٍ) |

50

# وَالطَّلُّ قَدْ يَبْدُوْ أَمَامَ الْوَابِلِ
# فَالطَّلُّ طَلٌّ لَيْسَ كَالتَّهْتَانِ

**اور ہلکا مینہ (پھوار) کبھی موسلا دھار بارش سے پہلے ہوتا ہے۔ بوندا باندی ہلکا مینہ ہی ہے موسلا دھار بارش کی طرح نہیں۔**

**(Just like) a drizzle comes before a torrential rain,
But a drizzle is (nothing more than just) a drizzle; it is (certainly) not comparable to a torrential rain.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| وَالطَّلُّ (وَ+الطَّلُّ) | بوندا باندی<br>وَ: اور الطَّلُّ: بوندا باندی | طَلٌّ: مصدر۔ ہلکی بارش اور بوندا باندی (المنجد)<br>اس کی جمع طِلَالٌ اور طِلَلٌ ہے |
| يَبْدُوْ | شروع ہوتی ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب |
| أَمَامَ | پہلے، سامنے | ظرف مکان |
| الْوَابِلِ | موسلا دھار بارش | اسم واحد مذکر۔ شدید اور موٹے قطروں والی بارش |
| فَالطَّلُّ (فَ+الطَّلُّ) | پس بوندا باندی<br>فَ: پس الطَّلُّ: بوندا باندی، ہلکی پھوار | فَ: حرف عطف<br>طَلٌّ: مصدر |
| لَيْسَ | نہیں | حرف نفی |
| كَالتَّهْتَانِ (كَ+التَّهْتَانِ) | موسلا دھار بارش کی طرح<br>كَ: طرح، مانند التَّهْتَانُ: موسلا دھار بارش | كَ: حرف تشبیہ تَهْتَانٌ: موسلا دھار بارش۔ وقفہ وقفہ سے بار بار ہونے والی بارش (لسان العرب) |

# بَطَلٌ وَّحِيْدٌ لَا تَطِيْشُ سِهَامُهٗ
# ذُوْ مُصْمِيَاتٍ مُوْبِقُ الشَّيْطَانِ

آپؐ یگانہ پہلوان ہیں جس کے تیر خطا نہیں جاتے۔ آپؐ ٹھیک نشانے پر تیر لگانے والے (اور) شیطان کو ہلاک کرنے والے ہیں۔

**(The Holy Prophet is) the unique champion ( --- a skilled archer --- ) whose arrows never miss (the target).**
**(In fact) he shoots (his arrows) right on target, and (he) is the destroyer of Satan.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| بَطَلٌ | پہلوان، شہسوار | بَطَلٌ : صفت مشبہ۔ أَبْطَالٌ جمع ہے باب (كَرُمَ يَكْرُمُ) |
| وَحِيْدٌ | اکیلا | وَحِيْدٌ : صفت مشبہ بروزن فَعِيْلٌ |
| لَا تَطِيْشُ (لَا + تَطِيْشُ) | نشانہ پر لگنے سے خطا نہیں ہوتا، چوکتے نہیں<br>لَا : نہیں تَطِيْشُ : چوکتے | لَا : حرف نہی تَطِيْشُ : فعل مضارع منفی واحد مؤنث غائب<br>مادہ (ط ي ش) باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| سِهَامُهٗ (سِهَامُ + هٗ) | تیر (جمع)<br>سِهَامُ : تیر هٗ : آپکے | سِهَامٌ : سَهْمٌ کی جمع |
| ذُوْ | والا | اسم بمعنی صاحب یعنی والا |
| مُصْمِيَاتٍ | تیر (جمع)، نشانہ پر لگائے جانے والے تیر | مُصْمِيَةٌ کی جمع۔ مادہ (ص م ي)۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| مُوْبِقُ | ہلاک کرنے والا، مارنے والا | مُوْبِقٌ : اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |

# هُوَ جَنَّةٌ إِنِّیْ أَرَی أَثْمَارَهٗ
# وَ قُطُوْفَهٗ قَدْ ذُلِّلَتْ لِجَنَانِیْ

## آپؐ ایک باغ ہیں۔ بے شک میں دیکھتا ہوں کہ اس کے پھل اور اس کے خوشے میرے دل کے لئے جھکا دیئے گئے ہیں۔

**He is (like) a (splendid spiritual) garden, and I clearly see that its fruits (In the form) of bunches have been made closer to my heart.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| جَنَّةٌ | باغ | اسم واحد مؤنث ۔ مادہ (ج ن ن) میں ڈھانپنے کا مفہوم ہے۔ باغ کو جنت اس لئے کہتے ہیں کیونکہ اس کے درختوں کا سایہ زمین کو ڈھانپ لیتا ہے (المنجد) |
| أَرَی | میں دیکھتا ہوں | فعل مضارع واحد متکلم |
| أَثْمَارَهٗ (أَثْمَارَ+هٗ) | پھل (جمع)، أَثْمَارٌ: ثمرات هٗ: آپ کے | أَثْمَارٌ ثَمَرٌ کی جمع ہے |
| قُطُوْفَهٗ (قُطُوْفَ+هٗ) | اسکے تیار پھل، خوشے، پکے ہوئے پھل قُطُوْفُ: تیار پھل هٗ: اس کے | قِطْفٌ کی جمع قِطَافٌ اور قُطُوْفٌ ہے۔ ایسے پکے ہوئے پھل جو توڑنے کے لئے تیار ہوں (لسان العرب) |
| ذُلِّلَتْ | جھکائی گئی، نیچے کی گئی | فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب۔ (باب تَفْعِيْلٌ) |
| لِجَنَانِیْ (لِ+جَنَانِ+نِیْ) | میرے دل کے لئے لِ: لئے جَنَانِ: دِل نِیْ: میرا | دل کو جنان اس لئے کہتے ہیں کیونکہ سینے نے اس کو ڈھانپا ہوتا ہے اور اس لئے بھی کہتے ہیں کہ دل نے اپنے اندر کئی اسرار کو ڈھانپا ہوا یا جمع کر رکھا ہوتا ہے۔ (المنجد) |

# 53

## أَلْفَيْتُهٗ بَحْرَ الْحَقَائِقِ وَالْهُدٰى
## وَ رَأَيْتُهٗ كَالدُّرِّ فِى اللَّمَعَانِ

**میں نے آپؐ کو حقائق اور ہدایت کا سمندر پایا اور چمک دمک میں آپؐ کو موتی کی طرح پایا۔**

**I found (him to be) the ocean of truths and guidance,**
**And I saw him sparkle like a pearl.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| أَلْفَيْتُهٗ (أَلْفَيْتُ+هٗ) | میں نے آپکو پایا<br>أَلْفَيْتُ: میں نے پایا هٗ: آپکو | أَلْفَيْتُ: فعل ماضی واحد متکلم۔ مادہ (ل ف و)<br>(باب اِفْعَالٌ) هٗ: ضمیر متصل منصوب |
| بَحْرَ | سمندر | بَحْرٌ: اسم (دیکھیں شعر نمبر 2) |
| الْحَقَائِقِ | حقائق، سچی باتیں، صداقت، اصل | حَقِيْقَةٌ کی جمع |
| رَأَيْتُهٗ (رَأَيْتُ+هٗ) | میں نے آپکو دیکھا<br>رَأَيْتُ: میں نے دیکھا هٗ: آپکو | رَأَيْتُ: فعل ماضی واحد متکلم<br>هٗ: ضمیر متصل منصوب |
| كَالدُّرِّ (كَ + الدُّرِّ) | موتی کی طرح<br>كَ: کی طرح الدُّرِّ: موتی | كَ: حرف تشبیہ<br>دُرٌّ: اسم۔ اس کی جمع دُرَرٌ ہے |
| اللَّمَعَانِ | چمک دمک، روشنی | لَمَعَانٌ: مصدر |

# قَدْ مَاتَ عِيْسَى مُطْرِقًا وَّ نَبِيُّنَا
# حَیٌّ وَ رَبِّیْ اِنَّهٗ وَافَانِیْ

حضرت عیسیٰؑ تو سر جھکائے وفات پا گئے اور ہمارے نبیؐ زندہ ہیں اور مجھے رب کی قسم!
آپؐ نے مجھ سے ملاقات بھی کی ہے۔

**No doubt, (Hazrat) Eesa died a quiet (normal) death, but our Prophet (Hazrat Muhammad)**
**Is (spiritually) alive, and by God he has met me (in a vision)!**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| مَاتَ | مر گیا، فوت ہو گیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب |
| مُطْرِقًا | سر جھکائے ہوئے | مُطْرِقٌ: اسم فاعل۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| نَبِيُّنَا (نَبِیٌّ+نَا) | ہمارے نبیؐ<br>نَبِیٌّ: نبیؐ نَا: ہمارے | نَبِیٌّ: فَعِیْلٌ کے وزن پر صفت مشبہ، خبر دینے والا<br>مادہ (ن ب ء) نَا: ضمیر متصل مجرور |
| حَیٌّ | زندہ، جاوید، ہمیشہ رہنے والا | صفت مشبہ۔ مادہ (ح ی ی) باب (سَمِعَ یَسْمَعُ) |
| وَرَبِّیْ (وَ+رَبِّیْ) | مجھے میرے خدا کی قسم<br>وَ: اور (قسم ہے) رَبِّیْ: میرا رب | واو قسم کے لئے آئی ہے |
| وَافَانِیْ (وَافٰی +نِیْ) | وہ مجھے ملے ہیں، ملاقات کی<br>وَافٰی: وہ ملے نِیْ: مجھے | وَافٰی یُوَافِیْ (باب مُفَاعَلَةٌ)<br>نِیْ: ضمیر متصل منصوب |

# وَاللّٰهِ اِنِّیْ قَدْ رَأَیْتُ جَمَالَهٗ

# بِعُیُوْنِ جِسْمِیْ قَاعِدًا بِمَکَانِیْ

## بخدا! میں نے آپؐ کے جمال کو اپنی جسمانی آنکھوں سے اپنی جگہ پر بیٹھے ہوئے دیکھا ہے۔

**I swear by Allah, that I indeed witnessed the beauty (the Holy Prophet) (Because I saw him) with my own eyes while he was seated in my house.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| اِنِّیْ | یقیناً میں نے | اِنَّ: حرف مشبہ بالفعل ی: ضمیر متصل منصوب |
| جَمَالَهٗ<br>(جَمَالَ+هٗ) | آپؐ کا جمال، آپؐ کی خوبصورتی<br>جَمَالٌ: جمال، خوبصورتی هٗ: آپؐ کا | جَمَالٌ: مصدر<br>هٗ: ضمیر متصل مجرور |
| بِعُیُوْنِ<br>(بِ+عُیُوْنِ) | اپنی آنکھوں کے ساتھ<br>بِ: ساتھ عُیُوْنٌ: آنکھیں | عُیُوْنٌ: عَیْنٌ کی جمع ہے |
| قَاعِدًا | بیٹھے ہوئے | قَاعِدٌ: اسم فاعل |
| بِمَکَانِیْ<br>(بِ+مَکَانِ+ی) | اپنی جگہ پر<br>بِ: پر مَکَانٌ: جگہ ی: میری، اپنی | بِ: حرف جر مَکَانٌ: اسم مکان<br>ی: ضمیر متصل مجرور |

# هَا إِنْ تَظَنَّيْتَ ابْنَ مَرْيَمَ عَائِشًا
# فَعَلَيْكَ إِثْبَاتًا مِنَ الْبُرْهَانِ

دیکھ! اگر تو بھی ابن مریمؑ کو زندہ گمان کرتا ہے۔ تو دلیل سے ثابت کرنا تجھ پر لازم ہے۔

**Hark! If you think that (Hazrat) Eesa is (still) alive,
Then it is your responsibility to prove (that he is still alive) with (a conclusive) argument.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| هَا | خبردار | حرف تنبیہ، أَلَا کی طرح |
| إِنْ | اگر | إِنْ شرطیہ |
| تَظَنَّيْتَ | تو خیال کرتا ہے، تو سمجھتا ہے | فعل ماضی واحد مذکر حاضر۔ (باب تَفَعُّلٌ) |
| عَائِشًا | زندہ | اسم فاعل |
| فَعَلَيْكَ (فَ+عَلَىٰ+كَ) | تجھ پر واجب ہے، تجھ پر لازم ہے<br>فَ: پس عَلَىٰ: پر كَ: تجھ، تیرے | فَ: فائے رابطہ جواب شرط کے لئے عَلَى: حرف جر<br>كَ: ضمیر متصل مجرور |
| إِثْبَاتًا | ثابت کرنا، دلیل دینا | مصدر۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| مِنْ | سے | حرف جر |
| الْبُرْهَانِ | دلیل، حجت | بُرْهَانٌ: اسم، اس کی جمع بَرَاهِيْنُ ہے |

# أَفَأَنْتَ لَاقَيْتَ الْمَسِيْحَ بِيَقْظَةٍ
# أَوْ جَاءَكَ الْأَنْبَاءُ مِنْ يَقْظَانِ

## کیا تو مسیحؑ سے بیداری میں مل چکا ہے یا کسی بیدار (مغز) سے تمہیں ایسی خبریں ملی ہیں۔

**Have you (ever) met (Hazrat) Maseeh (Hazrat Eesa) while you were awake?**
**Or, has anyone informed you (about seeing Hazrat Maseeh) while awake?**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| أَفَأَنْتَ (أَ+فَ+أَنْتَ) | پس کیا تو<br>أ: کیا فَ: پس أَنْتَ: تو | أ: برائے استفہام انکاری فَ: استئنافیہ<br>أَنْتَ: ضمیر منفصل مرفوع واحد مذکر حاضر |
| لَاقَيْتَ | تو ملا، تونے ملاقات کی | فعل ماضی واحد مذکر حاضر۔ (باب مُفَاعَلَةٌ) |
| بِيَقْظَةٍ (بِ+يَقْظَةٍ) | بیداری میں، جاگنے کی حالت میں<br>بِ: میں يَقْظَةٌ: بیداری | بِ: حرف جر<br>يَقْظَةٌ: اسم |
| أَوْ | یا | حرف عطف |
| جَاءَ | آیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب |
| اَلْأَنْبَاءُ | خبریں، معلومات | أَنْبَاءٌ: نَبَأٌ کی جمع |
| يَقْظَانِ | بیدار، جاگتے ہوئے | يَقْظَانٌ: صفت مشبہ |

# اُنْظُرْ إِلَى الْقُرْاٰنِ كَيْفَ يُبَيِّنُ
# أَفَأَنْتَ تُعْرِضُ عَنْ هُدَى الرَّحْمٰنِ

**قرآن کو دیکھ کہ وہ کیسے واضح طور پر بیان کرتا ہے۔ کیا تو خدائے رحمٰن کی ہدایت سے منہ پھیرتا ہے؟**

**Read the Holy Quran (carefully, and see for yourselves) how (clearly) it states (the fact of Hazrat Maseeh's death).**
**(Despite that) do you turn away (in disregard) from the guidance (given to you) by the Gracious God?**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| فعل امر واحد مذکر حاضر | تو دیکھ | أُنْظُرْ |
| حرف جر | طرف | إِلَى |
| اسم استفہام محلاً منصوب کیونکہ حال بن کر آیا ہے۔ مثال: أُنْظُرْ إِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا (البقرة:260) | کیسے | كَيْفَ |
| فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ (باب تَفْعِيْلٌ) | وہ بیان کرتا ہے، واضح کرتا ہے | يُبَيِّنُ |
| فعل مضارع واحد مذکر حاضر۔ (باب إِفْعَالٌ) | تو اعراض کرتا ہے، تو منہ پھیرتا ہے | تُعْرِضُ |
| حرف جر | سے | عَنْ |
| مصدر | ہدایت، راہنمائی | هُدًى |

# فَاعْلَمْ بِأَنَّ الْعَيْشَ لَيْسَ بِثَابِتٍ
# بَلْ مَاتَ عِيْسَى مِثْلَ عَبْدٍ فَانِ

## جان لے کہ (حضرت عیسیٰؑ کی) زندگی تو ثابت نہیں بلکہ عیسیٰؑ ایک فانی بندہ کی طرح مر چکے ہیں۔

**You must realize that a (never-ending) life can certainly not be proven (for any human being),**
**In fact (it is true that Hazrat) Eesa did die like a mortal human being.**

| صیغہ / قواعد / تشریح | اردو معانی | عربی الفاظ |
|---|---|---|
| فَ : استئنافیہ<br>اِعْلَمْ : فعل امر واحد مذکر مخاطب | پس تو جان لے<br>ف : پس اِعْلَمْ : تو جان لے | فَاعْلَمْ<br>(فَ+ اِعْلَمْ) |
| بِ : حرف جر أَنَّ : حرف مشبہ بالفعل | کہ یقیناً | بِأَنَّ |
| عَيْشٌ : مصدر باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) | زندگی، عیش و عشرت | العَيْشَ |
| حرف نفی۔ کان کے ساتھیوں میں سے ہے | نہیں ہے | لَيْسَ |
| ثَابِتٌ : اسم فاعل | جس کو ثبات ہو (مستقل رہنے والی) | ثَابِتٍ |
| حرف استدراک، نفی کے بعد آنے والے حصہ کا اثبات کرتا ہے | بلکہ | بَلْ |
| مِثْلٌ : اسم، جو صفت اور حال بن کر بھی آتا ہے۔ | کی طرح | مِثْلَ |
| عَبْدٌ : صفت مشبہ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) اس کی کئی جمع ہیں مثلاً<br>عَبِيْدٌ اور عِبَادٌ وغیرہ | بندہ، غلام | عَبْدٍ |
| فَانٍ (الفانِی) اسم فاعل فنا ہونے والا۔ (دیکھیں شعر نمبر 8) | فنا ہونے والا، ختم ہونے والا | فَانِ |

60

وَ نَبِيُّنَا حَيٌّ وَ إِنِّيْ شَاهِدٌ
وَ قَدِ اقْتَطَفْتُ قَطَائِفَ اللُّقْيَانِ

اور ہمارے نبی ﷺ زندہ ہیں اور بے شک میں گواہ ہوں اور میں
نے آپؐ کی ملاقات کے ثمرات حاصل کیئے ہیں۔

**But our Prophet (Hazrat Muhammad) is (spiritually) alive and,**
**of course, I stand witness (to it)**
**And I have surely benefited from the fruits of meeting with him.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| نَبِيُّنَا (نَبِيٌّ+نَا) | ہمارے نبیؐ<br>نَبِيٌّ: نبیؐ نَا : ہمارے | نَبِيٌّ: اسم<br>نَا : ضمیر متصل مجرور |
| شَاهِدٌ | گواہ | شَاهِدٌ: اسم فاعل |
| اِقْتَطَفْتُ | میں نے چنے ہیں، میں نے توڑے ہیں | فعل ماضی واحد متکلم۔ مادہ(ق ط ف) (باب اِفْتِعَالٌ) |
| قَطَائِفَ | ثمرات، خوشے، پکے ہوئے تیار پھل | قَطِيْفَةٌ کی جمع قُطُفٌ اور قَطَائِفُ ہے |
| لُقْيَان | ملاقات کرنا، لقاء | لُقْيَانٌ: مصدر۔ مادہ (ل ق ي) |

## وَ رَأَيْتُ فِيْ رَيْعَانِ عُمْرِيْ وَجْهَهٗ
## ثُمَّ النَّبِيُّ بِيَقْظَتِيْ لَاقَانِيْ

**میں نے عنفوانِ شباب میں ہی آپؐ کا چہرہ مبارک دیکھا۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میری بیداری میں بھی مجھے ملے۔**

**I had (earlier) seen his (blessed) face in my adolescence; Later on, the Holy Prophet (graced me with the opportunity, when he) met me while I was awake.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| رَيْعَان | ابتدائی اور بہترین وقت<br>عنفوانِ شباب، آغاز جوانی | رَيْعَانٌ: کسی چیز کا ابتدائی اور بہترین حصہ جیسے جوانی کا ابتدائی اور بہترین وقت۔ (المنجد) |
| وَجْهَهُ<br>(وَجْهَ+هُ) | اس کا چہرہ<br>وَجْهٌ: چہرہ هُ: اس کے | وَجْهٌ: اسم<br>هُ: ضمیر متصل مجرور |
| بِيَقْظَتِيْ<br>(بِ +يَقْظَةٌ+ي) | میری بیداری میں<br>بِ: میں يَقْظَةٌ: بیداری ي: میری | بِ: حرف جر يَقْظَةٌ: اسم<br>ي: ضمیر متصل مجرور |
| لَاقَانِيْ<br>(لَاقٰی+نِيْ) | وہ مجھے ملا ہے، اس نے مجھ سے ملاقات کی<br>لَاقٰی: وہ ملا ہے نِيْ: مجھے | فعل ماضی واحد مذکر غائب۔ (باب مُفَاعَلَةٌ) |

# اِنِّیْ لَقَدْ اُحْیِیْتُ مِنْ اِحْیَائِہٖ
# وَ اھًا لِإِعْجَازٍ فَمَا أَحْیَانِیْ

**بے شک میں آپؐ کے زندہ کرنے سے ہی زندہ ہوا ہوں۔ سبحان اللہ !**
**کیا اعجاز ہے اور مجھے کیا خوب زندہ کیا ہے۔**

**Indeed I have come to life due to his life-giving (touch).**
**Bravo! What a miracle! how (perfectly) he brought me to (spiritual) life!**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| لَقَدْ (لَ+قَدْ) | بے شک<br>لَ: ضرور قَدْ: یقینا، بے شک وشبہ | لَ: لامِ تاکید۔ قَدْ: حرف تحقیق |
| أُحْیِیْتُ | مجھے زندہ کیا گیا | فعل ماضی مجہول واحد متکلم۔ (باب اِفْعَالٌ) |
| إِحْیَائِہٖ (إِحْیَاءٌ+ہٖ) | اس کا زندہ کرنا<br>إِحْیَاءٌ: زندہ کرنا ہٖ: اس کا | إِحْیَاءٌ: مصدر۔ (باب اِفْعَالٌ)<br>ہٖ: ضمیر متصل مجرور |
| وَاھًا | واہ واہ، بہت خوب، آفریں | وَاہٍ، وَاہَ وَاھَا اور وَاھًا کلمات تعجب ہیں |
| إِعْجَازٍ | معجزہ، عاجز کرنے والا نشان | إِعْجَازٌ: مصدر (باب اِفْعَالٌ) |
| فَمَا (فَ+مَا) | پس کیا ہی<br>فَ: پس مَا: کیا ہی | فَ: حرف استئنافیہ<br>مَا: مَا تَعَجُّبِیَّۃٌ |
| أَحْیَانِیْ (أَحْیٰ+نِیْ) | اس نے مجھے زندہ کیا<br>أَحْیٰ: اس نے زندہ کیا نِیْ: مجھے | (باب اِفْعَالٌ) |

# يَا رَبِّ صَلِّ عَلٰى نَبِيِّكَ دَائِمًا
# فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا وَ بَعْثٍ ثَانٍ

**اے میرے رب! اپنے نبی پر ہمیشہ درود بھیج اس دنیا میں بھی اور دوسری دنیا میں بھی۔**

**O my Lord! Shower Your eternal blessings on Your Prophet ---**
**In this life, as well in the Next Life.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| رَبِّ<br>(رَبّ+ی) | میرے رب<br>رَبٌّ : رب ی : میرا | رَبٌّ : مصدر۔ مادہ (رب ب)<br>ی : ضمیر متصل متکلم |
| صَلِّ | تو رحمت نازل کر | فعل امر واحد مذکر مخاطب۔ (باب تَفْعِيْلٌ) |
| دَائِمًا | ہمیشہ | ظرف زمان |
| الدُّنْيَا | یہ دنیا، ورلی زندگی | اسم تفضیل مونث بروزن فُعْلٰی |
| بَعْثٍ | اٹھنا، بعثت، آمد (مراد قیامت کے روز اٹھنا) | بَعْثٌ : مصدر |
| ثَانٍ | دوسری | الثَّانِیْ ہے۔ الف لام کے بغیر آئے گا تو ثَانٍ ہوگا۔<br>(دیکھیں شعر نمبر 8) |

## يَا سَيِّدِيْ قَدْ جِئْتُ بَابَكَ لَاهِفًا
## وَالْقَوْمُ بِالْإِكْفَارِ قَدْ آذَانِيْ

**اے میرے آقا! میں آپؐ کے دروازے پر مظلوم فریادی بن کر اضطراری حالت میں آیا ہوں جبکہ قوم نے مجھے کافر کہہ کر ایذا دی ہے۔**

**O (Holy Prophet), my Spiritual Master! I have surely come to your door, complaining**
**That your followers have hurt me (deeply) by declaring me a disbeliever.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| سَيِّدِيْ (سَيِّدِ + يْ) | میرا سردار، میرے آقا<br>سَيِّدٌ : سردار يْ : میرا | سَيِّدٌ : صفت مشبہ |
| جِئْتُ | میں آیا<br>قَدْ جِئْتُ : میں آیا ہوں | فعل ماضی واحد متکلم۔ فعل ماضی سے قبل قَدْ لگنے سے ماضی قریب بن جاتا ہے۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) |
| بَابَكَ (بَاب+كَ) | تیرا دروازہ<br>بَابٌ: دروازہ كَ : تیرا | بَابٌ : اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع أَبْوَابٌ ہے<br>كَ : ضمیر متصل مجرور |
| لَاهِفًا | فریاد کرتے ہوئے | لَاهِفٌ: اسم فاعل۔ مظلوم مضطر جو حسرت اور غم کے ساتھ مدد کے لئے پکارتا ہو |
| إِكْفَار | کافر کہنا، تکفیر | إِكْفَارٌ : (باب اِفْعَالٌ) |
| آذَانِيْ (آذی+نِيْ) | اس نے مجھے تکلیف دی، ایذاء دی<br>آذی: اس نے تکلیف دی نِيْ : مجھے | فعل ماضی واحد مذکر غائب، باب (ء ذ ي) (باب اِفْعَالٌ) |

## يَفْرِيْ سِهَامُكَ قَلْبَ كُلِّ مُحَارِبٍ
## وَ يَشُجُّ عَزْمُكَ هَامَةَ الثُّعْبَانِ

**آپؐ کے تیر ہر جنگجو کے دل کو چھید دیتے ہیں اور آپؐ کا عزم اژدہا کے سر کو کچل دیتا ہے۔**

**(O Holy Prophet) your arrows pierce through the heart of every (rival) warrior,**
**And (the strength of) your resolve crushes the head of a serpent (i.e., you were a man of great determination).**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| يَفْرِيْ | وہ چیرتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ)<br>کسی چیز کو کاٹا اور پھاڑا۔ مادہ (ف ر ی) |
| سِهَامُكَ<br>(سِهَامُ+كَ) | تیرے تیر<br>سِهَامٌ : تیر (جمع) كَ : تیرا | سِهَامٌ : سَهْمٌ کی جمع ہے |
| مُحَارِبٍ | جنگ کرنے والا، جنگجو | مُحَارِبٌ : اسم فاعل۔ (باب مُفَاعَلَةٌ) |
| يَشُجُّ | وہ پھاڑتا ہے (زخمی کرتا ہے، توڑتا ہے) | فعل مضارع واحد مذکر غائب۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| عَزْمُكَ<br>(عَزْمُ+كَ) | تیرا عزم، ہمت<br>عَزْمٌ : عزم كَ : تیرا | عَزْمٌ : مصدر باب (ضَرَبَ يَضْرِبُ) یعنی ثِبَات۔ جس کا انسان ارادہ کر لے اس پر بشدت قائم رہے۔ جس کو کرنا چاہئے اس کے بارے میں پختہ نیت اور ارادہ (المنجد) |
| هَامَةَ | کھوپڑی، سر | هَامَةٌ : اسم، واحد مؤنث |
| الثُّعْبَانِ | اژدھا، بڑا سانپ | اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع ثَعَابِيْنُ ہے |

# لِلّٰهِ دَرُّكَ يَا إِمَامَ الْعَالَمِ
# اَنْتَ السَّبُوْقُ وَ سَيِّدُ الشُّجْعَانِ

## اے دنیا کے امام آپؑ پر آفرین! کہ آپؑ سب پر سبقت لے گئے اور بہادروں کے سردار ہیں۔

**May Allah bless you, O Leader of the World!**
**You rank the highest, and are the (bravest) leader of the brave.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| لِلّٰهِ | اللہ کے لئے | لِ : حرف جر اللّٰه : اسم ذات مجرور |
| دَرُّكَ (دَرٌّ+كَ) | تجھ پر آفرین ہے<br>دَرٌّ : فیضان، خیر کثیر، دودھ كَ : تیرا | کہتے ہیں لِلّٰهِ دَرُّهُ یعنی اس کی ہر خیر کثیر خدا کے لئے ہے(المنجد) یہ بطور محاورہ کسی کے کام یا خوبیوں کو بطور استحسان اور پسندیدگی کے اظہار کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔یعنی یہ اتنی بڑی خوبی اور کمال ہے کہ سوائے اللہ کے کسی کے لئے نہیں ہو سکتا |
| إِمَامَ | امام، پیشوا | إِمَامٌ : اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع أَئِمَّةٌ ہے |
| الْعَالَمِ | دنیا | عَالَمٌ : اسم، واحد مذکر |
| السَّبُوْقُ | سب پر سبقت لے جانے والا، سب سے آگے | سَبُوْقٌ : اسم مبالغہ۔ مادہ (س ب ق) |
| سَيِّدُ | سردار | سَيِّدٌ : صفت مشبہ |
| الشُّجْعَان | بہادر لوگ، جرات مند، حوصلہ مند | شُجْعَانٌ : شُجَاعٌ کی جمع ہے |

# اُنْظُرْ إِلَيَّ بِرَحْمَةٍ وَّ تَحَنُّنٍ

# يَا سَيِّدِیْ أَنَا أَحْقَرُ الْغِلْمَانِ

## آپؐ مجھ پر رحمت اور شفقت کی نظر کریں۔ اے میرے آقا! میں (آپؐ کے) غلاموں میں سب سے حقیر غلام ہوں۔

**Please glance towards my (humble) self, with mercy and kindness, O my (spiritual) Master! I am the lowliest one among your (humble) servants.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| اُنْظُرْ | تو دیکھ | فعل امر واحد مذکر مخاطب۔ باب (نَصَرَیَنْصُرُ) |
| إِلَيَّ<br>(إِلَى+ي) | میری طرف<br>إِلَى: طرف ي: میری | إِلَى: حرف جر<br>ي: ضمیر متصل مجرور |
| تَحَنُّنٍ | شفقت. پیار اور محبت | تَحَنُّنٌ: مصدر (باب تَفَعُّلٌ) |
| أَنَا | میں | ضمیر منفصل مرفوع |
| أَحْقَرُ | سب سے زیادہ حقیر، جسکی وقعت نہ ہو | أَحْقَرُ: اسم تفضیل بروزن اَفعل |
| الْغِلْمَانِ | غلاموں، خادم (جمع) | غِلْمَانٌ: غُلَامٌ کی جمع الغُلامُ: العَبْدُ وَالأَجِيْرُ: نوکر اور زر خرید غلام، مزدور (المنجد) |

# يَا حِبِّ إِنَّكَ قَدْ دَخَلْتَ مَحَبَّةً
# فِي مُهْجَتِيْ وَ مَدَارِكِيْ وَ جَنَانِيْ

## اے میرے آقا! آپؐ ازرہ محبت میری جان، میرے حواس اور میرے دل میں داخل ہو گئے ہیں۔

**O my beloved! Your love has certainly penetrated,**
**My soul, my mind, and my heart.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| حِبِّ | میرے محبوب | حِبٌّ مصدر ہے جو مبالغہ کی غرض سے بطور صفت کے استعمال ہوتا ہے۔ اصل میں حِبِّیْ ہے یعنی میرا محبوب |
| دَخَلْتَ | تو داخل ہوا، جا پہنچنا | فعل ماضی واحد مذکر حاضر |
| مَحَبَّةً | محبت کے لحاظ سے، محبت کے طور پر | مَحَبَّةٌ : مصدر |
| مُهْجَتِيْ (مُهْجَةٌ+ي) | میری روح و جان<br>مُهْجَةٌ : روح و جان ي : میری | مُهْجَةٌ : اسم۔ اس کی جمع مُهَجٌ اور مُهَجَاتٌ ہے۔ خون، دل میں گردش کرنے والا خون، روح اور ہر چیز میں سے اس کے خوبصورت ترین اور خالص حصہ کو بھی مهجة کہتے ہیں۔ (المنجد) |
| مَدَارِكِي (مَدَارِك+ي) | میرے حواس<br>مَدَارِكُ : حواس ي : میرے | مَدَارِكُ : اسم۔ حواس یعنی حواس خمسہ کو کہتے ہیں<br>ي : ضمیر متصل مجرور |
| جَنَانِيْ (جَنَانِ + نِيْ) | میرا دل<br>جَنَانِ : دل نِيْ : میرا | جَنَانٌ : اسم<br>نِيْ : ضمیر متصل مجرور |

# مِنْ ذِكْرِ وَجْهِكَ يَا حَدِيْقَةَ بَهْجَتِيْ
# لَمْ أَخْلُ فِيْ لَحْظٍ وَّ لَا فِيْ اٰنِ

**اے میرے خوشی کے باغ! آپؐ کے چہرے کی یاد سے میں ایک لحظہ اور آن کے لئے بھی خالی نہیں رہا۔**

**O my Garden of Spiritual Delights! (I am ever so absorbed in your fond thoughts and) from the remembrance of your (blessed) face, I am not free, even for a moment or split-second.**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| ذِكْرِ | ذکر | ذِكْرٌ : مصدر۔ باب (نَصَرَ يَنْصُرُ) |
| وَجْهِكَ<br>(وَجْهِ+كَ) | تیرا چہرہ<br>وَجْهٌ: چہرہ كَ: تیرا | وَجْهٌ: اسم<br>كَ: ضمیر متصل مجرور |
| حَدِيْقَةَ | باغ | حَدِيْقَةٌ: اسم واحد مؤنث۔ اس کی جمع حَدَائِقُ اور حَدِيْقَاتٌ ہے |
| بَهْجَتِيْ<br>(بَهْجَةٌ+ي) | میری خوشی، سرور اور تازگی<br>بَهْجَةٌ: خوشی ي: میری | بَهْجَةٌ: اسم واحد مؤنث<br>ي: ضمیر متصل مجرور |
| لَمْ | نہیں | حرف جزم جو مضارع کو جزم دیتا ہے |
| أَخْلُ | میں خالی رہا، میں فارغ رہا، میں غافل رہا | اصل میں أَخْلُو ہے جزم کی وجہ سے حرف علت "و" گر گیا |
| لَحْظٍ | لحظہ، لمحہ | مصدر مرۃ |
| اٰنِ | وقت، گھڑی | الآن اور الآوان جس کی جمع آونة ہے، مراد وقت |

# جِسْمِیْ یَطِیْرُ اِلَیْكَ مِنْ شَوْقٍ عَلَا
# یَا لَیْتَ کَانَتْ قُوَّۃُ الطَّیَرَانِ

**میرا جسم بصد شوق آپؐ کی طرف اڑنا چاہتا ہے۔ اے کاش! مجھ میں پرواز کی طاقت ہوتی۔**

**My body is craving to fly towards you due to (my) enormous longing for you (O Holy Prophet)!**
**I wish I (actually) had the (capacity and) power to fly!**

| عربی الفاظ | اردو معانی | صیغہ / قواعد / تشریح |
|---|---|---|
| جِسْمِیْ (جِسْمِ+يْ) | میرا جسم، میرا وجود<br>جِسْمٌ: جسم يْ: میرا | جِسْمٌ: اسم، واحد مذکر۔ اس کی جمع أَجْسَامٌ ہے<br>يْ: ضمیر متصل مجرور |
| یَطِیْرُ | وہ اڑتا ہے، وہ پرواز کرتا ہے | فعل مضارع واحد مذکر غائب باب (ضَرَبَ یَضْرِبُ) |
| إِلَیْكَ (إِلَی+كَ) | تیری طرف إِلَی: طرف كَ: تیری | إِلَی: حرف جر كَ: ضمیر متصل مجرور |
| شَوْقٍ | شوق، اشتیاق، آرزو | شَوْقٌ: مصدر باب (نَصَرَ یَنْصُرُ) جمع أَشْوَاقٌ ہے |
| عَلَا | وہ بلند ہوا، وہ غالب آیا | فعل ماضی واحد مذکر غائب باب (نَصَرَ یَنْصُرُ) |
| یَا لَیْتَ (یَا + لَیْتَ) | اے کاش<br>یَا: اے لَیْتَ: کاش | یَا: حرف نداء<br>لَیْتَ: حرف مشبہ بالفعل |
| قُوَّۃُ | قوت، طاقت | قُوَّۃٌ: مصدر، اسم |
| الطَّیَرَانِ | پرواز کرنا، اڑنا | طَیَرَانٌ: مصدر۔ باب (ضَرَبَ یَضْرِبُ) |